ترک رفع یدین کے موضوع پر ایک منفرد تحقیق

# سُنَّتُ إِمَامِ الْقِبْلَتَيْنِ فِي تَرْكِ رَفْعِ الْيَدَيْنِ




تحریر و تحقیق

ابو اسامہ ظفر القادری بکھروی حفظہ اللہ





ناشر: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اسلامک ریسرچ سنٹر

# بسم اللہ الرحمن الرحیم



نام کتاب ------- سُنَّتُ اِمَامِ الْقِبْلَتَیْنِ فی تَرْکِ رَفْعِ الْیَدَیْنِ

مصنف ------- ابو اسامہ ظفر القادری بکھروی حفظہ اللہ

ناشر ------ عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اسلامک ریسرچ سنٹر

کمپوزنگ ------- ظفر محمود قریشی

مطبع ------- جنجوعہ پرنٹنگ پریس واہ کینٹ

قیمت -------- (          )



# فہرست

# انتساب

''میں اپنی اس تحریر کو جلیل القدر صحابی حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے نام منسوب کرتا ہوں کہ جن کے فیض سے بڑی بڑی ہستیاں جگمگا اُٹھیں اللہ تعالیٰ انکا فیض تا قیامت جاری و ساری رکھے اور انکے رستے پر چلتے ہوئے اللہ رب العزت ہمیں انعام یافتہ لوگوں میں شامل فرمائے

آمین !ثم آمین

ابواسامہ ظفر القادری بکھروی حفظہ اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ

عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ

اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی

اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ

اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

# پیش لفظ

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لِلّٰہ الذی نور عقول المسلمین بانوار القرآن وزین قلوب العارفین باسرار العرفان ونجاھم عن غیبت الشکوک والاوھام ثم افضل الصّلوٰۃ واکمل السّلام علیٰ سیّد الانس والجآن مالك الکون عالم مایکون وماکان سیّدنا ومولانا محمد وعلیٰ الہ الکرام واصحابہ العظام. امابعد

فقہی اختلافات کی تاریخ بہت قدیم ہے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے درمیان بھی بارہا فقہی مسائل میں اختلافات رونما ہوئے البتہ ان اختلافات کی بناء پر نہ کسی نے کسی کو کافر ومشرک ٹھہرایا اور نہ ہی کوئی کسی مخالف کے قتل کے درپے ہوا وہ نفوس قدسیہ جنکی جلالتِ علمی کا ڈنکا عرب وعجم میں بجتا تھا اس کے باوجود علمی وفقہی اختلافات میں اپنے مخالف پر ہتک عزت کا دعویٰ نہ کیا۔

محبت رسول کی لڑی میں پروئے ہوئے صحابہ کرام علیہم الرضوان کے بعد تابعین ،تبع تابعین اور آئمہ مجتھدین نے اسی محبت والفت کی روایت کو زندہ وجاوید رکھا ،آئمہ ء مجتھدین میں سے بالخصوص آئمہ اربعہ نے ملت اسلامیہ کی علمی آبیاری کیلئے ہر متاع حیات کو قربان کردیا لیکن اپنے ہم منصب اور غوّاص علم وعرفان سے علمی ،فقہی اختلافات میں قواعد وضوابط کی پیروی کرتے ہوئے دامن ادب واحترام ہاتھ سے جانے نہ دیا ،تشدد وجبر کی راہ سے ہٹ کر حقیقت تک رسائی کے لئے دلائل وبراہین کی راہ کو اختیار کیا آج بعض نادان لوگوں نے راہِ اعتدال سے فرار اختیار کرکے تشدد کی راہ کو اختیار کرلیا ،اس تشدد پسندی نے انھیں اس قدر اندھا کردیا کہ اب سورج کی روشنی میں بھی ان تشدد زدوں کو کچھ دکھائی نہیں

دیتا، اوران کی عقل نارسا اس قدر مغلوب و مفلوج ہو چکی ہے کہ مخبوط الحواس، اندھی اونٹنی کی طرح ٹامک ٹوئیاں مارتے پھرتے ہیں۔

مؤلف موصوف نے آئمہ سلف کے طریقے کے مطابق علمی، عقلی اور نقلی دلائل سے فقہ حنفی کی برتری کو ثابت کیا ہے اور "رفع یدین" کے موضوع پر متشدد دین کی ہٹ دھرمیوں اور بے اعتدالیوں پر قابو پانے کے لئے "ترک رفع یدین" میں احناف کے موقف کو اس انداز سے ثابت کیا ہے کہ "حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر غیر مقلدین بالخصوص "زبیر علی زئی" کی طرف سے اٹھائے گئے اعتراضات کا مدلل جواب دیا جو فقہائے کرام اور آئمہ حدیث کے اقوال کی روشنی میں متند و صحیح روایات پر مشتمل ہے اس مقصد کے لئے تشدد و تعصب کی راہ سے ہٹ کر مؤلف موصوف نے فقہائے اسلام و محدثین عظام کے مسلمہ جرح و تعدیل کے اصول و ضوابط کو اختیار کیا ہے اس سلسلہ میں اسماء الرجال پر دلنشین پیرائے میں بحث کی ہے

اگر متعصبین و معترضین تعصب کی عینک اتار کر اس عظیم کاوش "سنة امام القبلتين في ترك رفع اليدين" کے مطالعہ کی سعادت حاصل کریں تو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں امید واثق ہے کہ ان کے لئے راہ حق واضح و روشن ہو جائے اللہ کریم مؤلف موصوف کی اس عظیم علمی، تحقیقی کاوش کو اپنی بارگاہ سے شرف قبولیت سے نوازے اور عوام کو اس تالیف سے مستفید ہونے کی توفیق عطاء فرمائے۔ آمین

**مفتی کامران مسعود رضوی**

ریسرچ اسکالر ہائی ٹیک یونیورسٹی ٹیکسلا

مہتم جامعہ سیدہ فاطمہ للبنات ملک آباد واہ کینٹ

فاضل جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

# تعارف مصنف

محترم ابو اسامہ ظفر القادری بکھروی حفظہ اللہ صاحب ایک نوجوان قلم کار ہیں اور آپ نے بہت کم وقت میں اس میدان میں اپنی قابلیت کے جوہر دکھائے ہیں اور اہل علم و اہل قلم کی توجہ اپنی جانب مبذول کرانے میں کافی حد تک کامیاب ہوئے ہیں اہل سنت و جماعت کو یہ فخر حاصل ہے کہ اس میں بے شمار ایسے نابغہ روزگار پیدا ہوئے جنکے نام کا ڈنکا صبح قیامت تک بجتا رہے گا جن کی تحقیقات وتصنیفات آنے والوں کے لیے مشعل راہ ہیں علامہ ظفر القادری بکھروی صاحب بھی انھی بزرگوں کے نقش قدم پر چلتے ہوئے شب و روز عقیدہ حق اہل سنت و جماعت کی ترویج و اشاعت میں مصروف عمل ہیں

یوں تو اللہ پاک نے آپ کو بے شمار خوبیوں سے نوازا ہے لیکن آپ بالخصوص فقہ حنفی اور اسکی جزئیات پر بڑی گہری نظر رکھتے ہیں فقہ حنفی اور اکابرین احناف کی خدمات یہ ایک بہت وسیع اور مشکل موضوع ہے لیکن علامہ موصوف کی اس حوالے سے جو خدمات ہیں وہ لائق صد تحسین ہیں فقہ حنفی اور اکابرین احناف کے مسلک پر مخالفین کے بے جا اعتراضات کا دفاع جس طرح آپ فرماتے ہیں وہ آپ کا ہی خاصہ ہے آپ کے دلائل سن کر مخالفین کو سر تسلیم خم کرنے کے سوا کوئی چارہ نہیں رہتا علامہ موصوف قلم کا حق ادا کرنا بخوبی جانتے ہیں طرز تحریر میں وقت کے ساتھ ساتھ مزید نکھار آتا جائے گا مخالفین اہل سنت بالخصوص غیر مقلدین جو وقتاً فوقتاً فقہ حنفی اور امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ پر بے جا اعتراضات کرتے رہتے ہیں اور عوام الناس کو احناف سے بدظن کرنے کی کوشش کرتے رہتے

ہیں علامہ موصوف ایسے نام نہاد مفکروں کا ناطقہ بند کرنے کی پوری صلاحیت رکھتے ہیں

محترم علامہ صاحب 24-10-1972 کو بکھر بار تحصیل شاہ پور ضلع سرگودھا میں پیدا ہوئے آپ کے والد محترم ایک درویش منش انسان ہیں اور امام اہلسنت الحافظ مولانا الشاہ احمد رضا خان محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ (انڈیا) سے بے پناہ محبت اور عقیدت رکھتے ہیں اور آپ کا شہرہ آفاق ترجمہ قرآن کنزالایمان بڑے شوق و محبت سے پڑھتے ہیں علامہ موصوف نے بکھر بار سے مڈل تک تعلیم حاصل کی پھر سرگودھا بورڈ سے میٹرک اور ایف اے کے امتحانات اعلیٰ نمبروں سے پاس کیے نامسائد حالات کی بنا پر آپ نے گورنمنٹ کی ملازمت اختیار کر لی ملازمت کے ساتھ ساتھ علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی سے درس نظامی کی ڈگری حاصل کی اور پھر یہیں سے گریجویشن کیا کچھ عرصہ النور انسٹیٹیوٹ نواب آباد واہ کینٹ میں علامہ پروفیسر مسعود صاحب کے پاس ترجمہ وتفسیر اور صرف ونحو کی تعلیم حاصل کی علاوہ ازیں علامہ مفتی شیخ الحدیث سردار علی خان مدظلہ العالی صدر مدرس جامعہ رضویہ انوار العلوم واہ کینٹ اور علامہ مفتی عبدالسلام قادری فاضل و مدرس جامعہ رضویہ انوار العلوم واہ کینٹ سے بھی فیض یاب ہوتے رہے اور انھی دو اساتذہ سے حدیث کی سند بھی حاصل کی

برصغیر پاک و ہند کی دو عظیم علمی اور روحانی شخصیات امام اہلسنت الشاہ امام احمد رضا خان محدث بریلوی اور غزالی زماں رازی دوراں علامہ سید احمد سعید شاہ کاظمی محدث امروہوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما آپ کی پسندیدہ شخصیات ہیں ان بزرگوں کی علمی جلالت اور فقہی بصیرت اور طرز استدلال سے آپ بہت متاثر ہیں اور انکی تحقیق کو ہر معاملے میں اپنے پیش نظر رکھتے ہیں اور ان عظیم بزرگوں کی تصنیفات سے بھرپور استفادہ کرتے ہیں علامہ موصوف ملازمت کیساتھ ساتھ مختلف موضوعات پر تصنیف و تالیف کے علاوہ جامع مسجد ''الفاروق 20F،، واہ کینٹ میں خطابت کے فرائض بحسن خوبی سرانجام دے رہے

ہیں آپ کے مقالات مختلف اسلامی رسائل کی زینت بنتے رہتے ہیں جن میں چندایک کے نام درج ذیل ہیں

(۱) ماہ نور دہلی، انڈیا

(۲) الحقیقۃ شکرگڑھ

(۳) النظامیہ لاہور

(۴) تحفظ کراچی

(۵) چاریار مصطفیٰ راولپنڈی راسلام آباد

(۶) رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ

(۷) نورالحبیب بصیرپوراوکاڑہ

(۸) سواداعظم دہلی، انڈیا

اس کے علاوہ اپنا ایک رسالہ بھی نکالتے ہیں جو بنام ''البرہان الحق،، آپکی نگرانی میں شائع ہوتا ہے:

آپ کے زیرتدوین کاموں میں ایک عظیم کام صحاح ستہ کی مشہور کتاب جامع ترمذی کی جامع شرح لکھنے کا ہے علم دوست علماء اور محققین کو چاہیئے کہ وہ اس عظیم کام کو پایا تکمیل تک پہچانے میں آپکا ہاتھ بٹائیں

مولانا موصوف کا اکثر و بیشتر کئی موضوعات پر بدمذہبوں اور غیرمسلموں سے مذاکرہ ہوتا رہتا ہے اور اللہ پاک کی مہربانی سے آپ ہمیشہ سرخرو رہتے ہیں سردست آپ کی کتاب (سنت امام القبلتین فی ترك رفع الیدین ) (شرح حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ) غیرمقلدین کے عالم حافظ زبیر علی زئی کے اس حدیث پاک پر اعتراضات کا بھرپور جواب ہے اور ساتھ ساتھ اس حدیث سے متعلق آپ نے حافظ صاحب کی کتر بیونت کی قلعی بھی

کھولی ہے علاوہ ازیں اس حدیث کے صحیح و مستند ہونے پر محققین و محدثین کے اقوال بھی پیش کیے ہیں اور اسماء الرجال سے متعلق قیمتی معلومات بھی فراہم کی ہیں اللہ تعالیٰ علامہ موصوف کا زور علم و قلم مزید زیادہ فرمائے اور آپ کو تا دیر خدمت دین کرنے کی توفیق نصیب فرمائے آمین!

ظفر محمود قریشی

مکتبہ فیضان سنت دکان نمبر ۲۸

میلاد چوک واہ کینٹ

موبائل: 0343-5942217




# کلمات تحسین

مناظر اعظم مجاہد اسلام فخر اہل سنت حضرت علامہ

## سعید احمد اسعد حفظہ اللہ

(فیصل آباد)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

صحابہ کرام اور ائمہ مجتہدین کے درمیان بعض مسائل میں اختلاف رہا ہے جنہیں فروعی اختلاف کہا جاتا ہے لیکن انہوں نے ان اختلافات کی بنیاد پر نہ تو ایک دوسرے کی تکفیر کی نہ ہی ان مسائل کی وجہ سے اُمت میں تفریق پیدا کرنے کی کوشش کی گئی احناف کثر ہم اللہ بھی ان فروعی فقہی مسائل کے متعلق اپنا نظریہ یہی رکھتے ہیں کہ (مجتہد کی خطاء پر بھی اسکو ثواب ملتا ہے) انہی فروعی اختلافی مسائل میں ایک مسئلہ رفع یدین کا ہے پہلے دور کے غیر مقلد مولوی صاحبان موجودہ دور کے غیر مقلدین حضرات سے اُس اعتبار سے بہتر ہیں کہ انہوں نے اس مسئلہ پر اتنا تشدد اختیار نہیں کیا جتنا کہ موجودہ دور کے غیر مقلدین اختیار کر رہے ہیں ان میں سے ایک شیخ الکل میاں نذیر حسین دہلوی نے اور اسماعیل دہلوی وغیرہ نے یہی لکھا کہ ''رفع یدین وغیرہ مسائل میں جھگڑا کرنے والا یا جاہل ہے یا متعصب کیونکہ ترک ورفع دونوں امور صحابہ سے ثابت ہیں گویا ان کے شیخ الکل فی الکل کے نزدیک تارکین رفع کا عمل بھی صحابہ کرام کے عمل کے مطابق ہے وہابیوں کے شیخ الاسلام ثناء اللہ امرتسری نے لکھا کہ ''ہم رفع یدین کو واجب تھوڑا سمجھتے ہیں جس کے لیے دوام کی حدیث پیش کریں ہم تو اسے سنت سمجھتے ہیں یا مستحب کیونکہ سنت یا مستحب وہی ہوتا ہے جسکو نبی کریم ﷺ نے فعلہ مرۃ ترکہ اخری (فتاویٰ ثنائیہ)

وہابی شیخ الاسلام کی اس عبارت سے معلوم ہوا کہ ترک رفع یدین سنت ہے لیکن ستیاناس ہو متشدد ذہنیت کا جس نے اُمت کو پورا زور لگا دیا لوگوں کے ذہنوں میں یہ بات راسخ کرنی شروع کر دی کہ جی احناف تو نبی کریم ﷺ کے ہی مخالف ہیں ہم لعنت ڈالتے ہیں اُس شخص پر جو نبی کریم ﷺ کی مخالفت کرے مگر وہابیوں نے کتاب چھاپ ڈالی جس کا نام ہی ہے (احناف کا رسول اللہ ﷺ سے اختلاف) پھر اسطرح کے حیرت انگیز دعوے رفع یدین کے متعلق کرنے شروع کر دیئے

۱) رفع یدین ضروری ہے اور ترک رفع یدین کی حدیث ضعیف ہے

۲) اس کے بغیر نماز نہیں ہوتی

۳) رسول اللہ ﷺ نے ساری زندگی رفع یدین کیا

اللہ تعالیٰ بھلا کرے فاضل محترم حضرت العلام مولانا ابو اسامہ ظفر القادری بکھروی کا جنہوں نے بڑی محنت سے اس کتاب کو ترتیب دیا ہے جس میں ثابت فرمایا ہے کہ ترک رفع یدین والی حدیث پاک کوئی ضعیف حدیث نہیں ہے بلکہ صحیح ہے اور اسی پر عمل بہتر ہے اور جو غیر مقلدین کا مؤقف ہے وہ درست نہیں اللہ رب العزت کی بارگاہ میں دعا ہے کہ اس کتاب کو اللہ رب العزت اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور مؤلف کو جزاء خیر عطاء فرمائے آمین!

سعید احمد اسعد

فیصل آباد

# تقریظ

پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر قیوم نقشبندی
ڈائریکٹر ادارہ حب رسول
طارق آباد راولپنڈی

زیر نظر تحریر بعنوان، سنت امام القبلتین فی ترک رفع الیدین (شرح حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ) کے مطالعہ سے میں مصنف کی محنت وکاوش کو سراہتا ہوں کہ انہوں نے نہایت ہی عرق ریزی سے اس موضوع پر تحقیقی کام کیا اور مستند حوالہ جات کے ذریعے جہاں عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی عظمت ثابت کی وہیں فن اصول حدیث واسماء الرجال سے متعلق معلومات فراہم کیں:

یہ بات خصوصیت سے ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ ترک رفع یدین کے لئے کافی ہے علم کی دنیا سے تعلق رکھنے والے لوگ ان واضح حقائق کو پڑھنے اور سمجھنے کے بعد غیر ضروری بحث سے خود بخود محفوظ ہوں گے

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مصنف کی اس کوشش کو قبول فرمائے اور تحریر کے مقاصد کو پورا فرمائے

پروفیسر ڈاکٹر طاہر قیوم نقشبندی

# اہل سنت و جماعت (احناف) کا اختلافی رفع یدین میں مؤقف

ہم اہل سنت و جماعت احناف کا مؤقف ہے کہ نماز میں رکوع کو جاتے اور رکوع سے اُٹھتے وقت اور تیسری رکعت کو اُٹھتے وقت رفع یدین کرنا حضور ﷺ سے ساری زندگی ثابت نہیں بلکہ اس کے خلاف ان مقامات پر ترک ثابت ہے اور یہ ایک اجتہادی مسئلہ ہے لہذا اگر کوئی مجتہد کی تقلید کرتے ہوئے اسکے اجتہاد پر عمل کرتا ہے تو باعث اجر و ثواب ہے لیکن غیر مقلدین کی طرح جو نہ خود مجتہد ہیں اور نہ مجتہدین کے مقلد ہیں کا ان مقامات پر رفع یدین کرنا اور اسکو واجب و فرض قرار دینا سوائے گمراہی کے اور کچھ نہیں نبی کریم ﷺ پہلے نماز میں مختلف مقامات پر رفع یدین کرتے رہے پھر اسکو ترک فرما دیا اور منع کر دیا یعنی منسوخ ہو گیا اور صرف شروع نماز یعنی تکبیر تحریمہ کے وقت اس پر قائم رہے اگلے صفحات میں اسکی مکمل تحقیق تفصیلاً پیش کی جا رہی ہے

 

# اختلافی رفع یدین کی شرعی حیثیت

محترم قارئین! سب سے پہلے مسئلہ ہذا (اختلافی رفع الیدین) کی شرعی حیثیت کا ذہن نشین کر لینا ضروری ہے تاکہ اسکے بارے میں غیر مقلدین کے پروپیگنڈہ اوران کے اس واویلا کی اصل وجہ کے معلوم کرنے میں کسی قسم کی دقت کا سامنا نہ کرنا پڑے

## شرعی لحاظ سے مسائل کی تین اقسام:

۱) ضروریات دین

۲) ضروریات عقائد اہل سنت

۳) اہل سنت کے درمیان اختلافی مسائل

## ۱) ضروریات دین:

ایسے مسائل جو شریعت مطہرہ کے قطعی اور متواتر دلائل سے قطعی لزوماً ثابت اور تمام اُمت کے متفق علیہ ہوں جس میں کسی قسم کا انکار کفر ہو جیسے اللہ تعالیٰ کی وحدانیت، رسول اللہ ﷺ کی رسالت، نماز پنجگانہ کی فرضیت وغیرہ

## ۲) ضروریات عقائد اہل سنت:

وہ مسائل کہ دلائل شرعیہ سے جن کا ثبوت تمام اہل سنت و جماعت کا مجمع علیہ ہو جس کا انکار بدمذہبی اور خارج از اہل سنت ہو جیسے موزوں پر مسح کا مسنون ہونا، اور ثواب وعذاب قبر وغیرہا:

## ۳)اہل سنت کے درمیان اختلافی مسائل:

شریعت مطہرہ کے وہ اجتہادی مسائل جن کی شرعی حیثیت کے متعلق خود اہل سنت ائمہ کا اختلاف ہے جس میں کسی کا انکار نہ شرک نہ کفر نہ ضلالت حتیٰ کہ گناہ بھی نہیں جبکہ بر بناء تحقیق ہو اور ائمہ اجتہاد کی اتباع میں ہو اور ان کی روش پر ہو اور اس کا باعث کوئی قلبی مرض (بد مذہبی) نہ ہو ورنہ وہ حسب مقام فسق وضلالت بلکہ کفر کے درجہ پر بھی ہوگا تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو شرح العقائد النسفیہ مع الشرح النبر اس طبع پشاور

پھر قسم ثالث میں مختلف صورتیں ہیں

۱) تفصیل اختلاف

۲) مشروعیت مسئلہ میں اختلاف

۳) نسخ وعدم نسخ کا اختلاف

## اختلافی رفع الیدین کی شرعی حیثیت:

مسئلہ اختلافی رفع الیدین نہ تو ضروریات دین سے ہے اور نہ ضروریات عقائد اہل سنت سے ہے بلکہ اسکا تعلق اہل سنت کے درمیان اختلافی مسائل کی قسم نمبر۳ نسخ وعدم نسخ کا اختلاف سے ہے یعنی یہ سلف اور ائمہ اہل سنت کے درمیان اختلافی ہے اور اسکے بقاء و عدم بقاء اور منسوخ وعدم منسوخ ہونے کے متعلق شروع سے اختلاف ہے ہم اہل سنت و جماعت احناف منسوخ ہونے کے قائل ہیں

اس قسم کے مسائل میں شرعی لائحہ عمل یہ ہے کہ مجتہد اپنے اجتہاد کا پابند ہے دوسرے مجتہد کے اجتہاد کا پابند نہیں اور غیر مجتہد اپنے بنا پر کسی نہ کسی امام مجتہد کی پیروی میں اس پر عمل پیرا ہو کیونکہ جب غیر مجتہد میں ان مسائل کے حل کرنے کا کوئی ذریعہ یا اہلیت نہیں

تو وہ ان کے بارے میں فیصلہ کیونکر صادر کر سکتا ہے اور یہ وہ امر ہے کہ جس پر چاروں ائمہ کرام متفق ہیں جبکہ چار کی تخصیص دیگر مجتہدین کی نفی نہیں بلکہ یہ محض اس لیے ہے کہ شریعت مطہرہ کے جملہ مسائل اصولاً فروعاً صرف انھی حضرات کے مدون و محفوظ ہیں ورنہ ائمہ مجتہدین تو ہزاروں گزرے ہیں جن کے مذاہب مٹ گئے یا اِکا دُکا مسائل پائے جاتے ہیں بہر حال جو غیر مجتہد صحیح العقیدہ سنی مسلمان خصوصاً پیش نظر مسئلہ میں قائلین رفع یدین ائمہ مجتہدین میں سے کسی کی پیروی میں عمل پیرا ہوتا ہے تو اگر کوئی اور شرعی خرابی نہ ہو تو اسکی نماز ہمارے نزدیک قطعاً درست ہے بلکہ صحیح العقیدہ سنی شافعی و حنبلی کے پیچھے نماز پڑھنے کا موقع بن جائے تو ہمارے نزدیک اسکی اقتداء میں نماز پڑھنا بھی قطعاً درست ہے اسی طرح قائلین رفع یدین اہل سنت شوافع وحنابلہ کا تارکین رفع یدین (احناف و مالکی) کی بابت بھی بعینہ یہی نظریہ ہے:

اس سے حنفی، شافعی و حنبلی و مالکی و غیر مقلد کا فرق بھی واضح ہو گیا کہ غیر مقلدین مذکورہ تفصیل کے بالکل برعکس ہیں اولاً تو یہ مجتہد نہیں اور غیر مجتہد ہوتے ہوئے اجتہاد کرتے ہیں تو خود بھی گمراہ ہوتے ہیں اور لوگوں کو بھی گمراہ کرتے ہیں اور خود غیر مجتہد ہوتے ہوئے لوگوں کو اپنی تقلید کراتے ہیں جس کی دلیل یہ ہے کہ ان کے عوام اپنی ضرورت کے مطابق تمام مسائل اپنے انھی بناوٹی مجتہدوں سے پوچھ کر عمل پیرا ہوتے ہیں اور قائلین ترک رفع یدین احناف بلکہ صحابہ کرام و تابعین کرام کی نمازوں کو محض رفع یدین نہ کرنے کی بنا پر باطل قرار دیتے ہیں یہ ان کا جرم عظیم ہے یہ کتاب تحریر کرنے کا ہمارا مقصد صرف یہ ہے کہ ہمارا موقف واضح اور دلائل سے بھر پور ہے تاکہ کوئی یہ نہ سمجھے کہ ہمارا عمل حدیث کے مطابق نہیں اسی لیے بنیادی روایت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی تحقیق حاضر خدمت ہے اللہ رب العزت حق بات کو سمجھنے اور اُس کو قبول کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین!

# عرضِ مؤلّف

نحمده و نصلی و نسلم علیٰ رسوله الکریم اما بعد!

قارئین محترم:

اہلسنت و جماعت کے دلائل شرعی چار ہیں (۱) قرآن (۲) سنت (۳) اجماع (۴) قیاس شرعی، مگر غیر مقلدین کا گروہ عوام الناس کو یہ تاثر دیتا ہے کہ اہل سنت و جماعت صرف امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی رائے پر جو قرآن و سنت کے منافی ہوتی ہے عمل کرتے ہیں حالانکہ یہ سراسر بہتان ہے امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اپنی کوئی ذاتی رائے نہیں ہوتی بلکہ قرآن وسنت کا نچوڑ ہوتا ہے یہ ہی مسئلہ لے لیں کہ رفع یدین صرف تکبیر تحریمہ کے ساتھ ہے باقی پوری نماز میں نہیں تو یہ احادیث صحیحہ سے ثابت ہے مگر یہ لوگ منکر حدیث ہیں کہ ان احادیث کا انکار کرتے ہیں اور دعویٰ اہل حدیث ہونے کا ہے یہ فیصلہ آپ کتاب پڑھ کر بخوبی کر سکیں گے کہ ترک رفع یدین کی حدیث صحیح ہے کہ نہیں اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے دلائل کتنے پختہ ہیں جبکہ غیر مقلدین کے دلائل سوائے ٹوٹکوں اور دھوکے کے سوا کچھ نہیں اب چند ضروری باتیں نوٹ فرمالیں:۔

۱) راوی میں بنیادی طور پر دو باتوں کی تحقیق ہونا ضروری ہے ایک یہ کہ عادل ہو دوسرا وہ حافظ ہو اس لئے کہ راوی جب ہی مجروح قرار پائے گا جب یہ ثابت کر دیا جائے کہ وہ عادل نہیں فاسق ہے یا یہ کہ اسکا حافظہ درست نہیں

۲) بعض جارح متشدد ہوتے ہیں جو معمولی باتوں پر جرح کر دیتے ہیں بعض متعنت ہوتے

ہیں جو مختلف فیہ اسباب سے بھی ایسی سخت جرحیں کر جاتے ہیں جو متفق علیہ اسباب پر ہوتی ہیں اور بعض معتدل ہوتے ہیں جو صرف متفق علیہ سببِ جرح ثابت ہونے پر ہی جرح فرماتے ہیں اور بعض متعصب ہوتے ہیں جو اپنے مذہب والوں سے درگزر کرتے ہیں مگر مخالف مذہب والوں پر جرح میں بڑے دلیر ہوتے ہیں اس لیے جرح میں تین باتوں کا خاص خیال رکھا جائے:

اول:۔ جس پر جرح ہو رہی ہے وہ مشہور امام نہ ہو مثلاً امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام سفیان ثوری، امام بخاری رحمہ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین وغیرہ

دوم:۔ سبب جرح مفسر ثابت کرے مبہم نہ ہو اور وہ سبب متفق علیہ ہو

سوم:۔ جارح ناصح ہو یعنی معتدل ہو نہ متشدد، نہ متعنت اور نہ ہی متعصب ہو

چند متشدد و متعصب جارحین کا بیان ملاحظہ ہو:۔

(۱) یحییٰ بن معین رحمۃ اللہ علیہ متشدد

(۲) امام حمیدی شافعی رحمۃ اللہ علیہ متشدد

(۳) امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ حنفیوں کے خلاف متشدد تھے وجہ یہ تھی کہ معتزلی حضرات چونکہ فروعاً حنفی تھے اور جنھوں نے تشدد کیا وہ معتزلی ہی تھے آخر عمر میں وہ تشدد بھی برقرار نہ رہا۔

(۴) ابوحاتم الرازی متعنت و متشدد

(۵) العقیلی المکی رحمۃ اللہ علیہ متشدد

(۶) ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ متشدد

(۷) ابن عدی رحمۃ اللہ علیہ نہایت متعصب تھے

۸) السلیمانی الشافعی رحمۃ اللہ علیہ متعصب

(۹) ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ متشدد

۱۰)دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ متشدد

(۱۱) بیہقی شافعی رحمۃ اللہ علیہ متعصب

(۱۲)ابن تیمیہ متشدد

(۱۳)ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ حنفیوں کے خلاف متشدد تھے

(۱۴)ابن حزم متشدد تھے(۱۵)امام شعبہ رحمۃ اللہ علیہ متشدد وغیرہ دیکھئے

(الرفع والتکمیل ،میزان الاعتدال،التنکیل،تحفۃ الأحوذی،سیر اعلام النبلاء وغیرہ)

لہٰذا جرح میں وضاحت کرنا ضروری ہے متعصب، متعنت اور متشدد کی جرح مردود ہے

۳)تواتر عملی:۔

اگر کسی کام کا کرنا تواتر عملی سے ثابت ہو تو دلیل کی ضرورت ہی نہیں ہوتی پروفیسر عبداللہ بہاولپوری غیر مقلد لکھتے ہے:

''میں کہتا ہوں جب کوئی حدیث حد تواتر کو پہنچ جائے تو پھر چھانٹ چھٹائی کی ضرورت نہیں ہوتی رؤیت ہلال کے معاملہ کو دیکھیں اگر ایک یا دو دیکھیں تو شہادت لی جاتی ہے دیکھنے والوں کی عدالت اور ثقاہت دیکھی جاتی ہے اگر جم غفیر دیکھے تو پھر جانچ پڑتال کی ضرورت نہیں ہوتی'' (رسائل بہاولپوری طبع اول ص ۲۳۴)

اور پھر ص ۶۹۵ پر لکھتے ہیں:

''نماز کے سلسلے میں حدیث سے استدلال کرنے کا طریقہ بہت بعد میں شروع ہوا ہے اور اسی وقت سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں اگر لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل کو دیکھتے جو تعامل امت کی صورت میں چلا آرہا تھا تو یہ فتنہ کبھی کھڑا نہ ہوتا''

پھر ص ۸۳ے پر تعامل امت کا کھل کر اظہار کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''اہل حق کے مستمر عمل کے خلاف استدلال کا راستہ گمراہی کا راستہ ہے اور خطروں

سے پرہے اس لیے مومن کواس سے بچنا چاہیے"

لہذا ہم اہل سنت و جماعت جو صرف تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کرتے ہیں وہ امت کی اکثریت کا عمل ہے جو نبی ﷺ سے لیکر آج تک پہنچا ہے لہذا عام آدمی کو احادیث سے استدلال کرنا درست نہیں خصوصاً غیر مقلدین کے عوام کواس سے بچنا چاہیے جیسا کہ انکے معتبر عالم پروفیسر عبداللہ بہاولپوری کا بیان ہے

اور پھر اہل سنت کی پہچان امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے (جزء رفع یدین مترجم ص ۴۷) پر یہ کی ہے:

"کہ وہ پہلے ائمہ کی اقتداء کرتے ہیں اور اہل بدعت کی پہچان یہ ہے کہ وہ پہلوں کوچھوڑ کر پچھلوں کے پیچھے لگتے ہیں"

اس لیے خیر القرون کے سابقین کے مقابلہ میں خیر القرون کے بعد والوں کے اقوال قبول نہیں امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ خیر القرون کے سابقین میں سے ہیں اور باقی خیر القرون کے بعد کے لہذا امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا طریقہ سب سے افضل ہے

قارئین محترم!

اس کتاب سے جس کو نفع حاصل ہو وہ میرے لیے میرے والدین میرے اہل و عیال کے حق میں اللہ رب العزت اور رسول اللہ ﷺ کی رضا کی دعا کرے اور قیامت والے دن نبی ﷺ کی شفاعت کے ملنے کی بھی دعا کرے اللہ رب العزت اس کاوش کواپنی بارگاہ میں قبول فرمائے

ابواسامہ ظفر القادری بکھروی حفظہ اللہ

 

# حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

حدثنا هنادنا وكيع عن سفيان عن عاصم بن كليب عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمة قال عبد الله بن مسعود الا اصلى بكم صلوٰة رسول الله ﷺ فصلىٰ فلم يرفع يديه الا في اول مرة قال وفي الباب عن البراء بن عازب قال ابو عيسىٰ حديث ابن مسعود حديث حسن وبه يقول غير واحد من اهل العلم من اصحاب النبي ﷺ والتابعين وهو قول سفيان واهل الكوفة

(سند کے بعد) حضرت علقمہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا تمھیں رسول اللہ ﷺ کی نماز پڑھکر نہ دکھاؤں؟ پھر آپ نے نماز پڑھی اور صرف تکبیر اولیٰ میں ہاتھ اٹھائے اس باب میں حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے بھی روایت ہے امام ابو عیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث حسن ہے اور کئی اہل علم صحابہ کرام اور تابعین اسی بات کے قائل ہیں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ اور اہل کوفہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ اور آپکے متبعین کا بھی یہی مسلک ہے

(جامع ترمذی ۱/۴۵۱ حدیث ۲۵۸)

# تصحیح حدیث

### ۱) امام ابوعیسیٰ ترمذی رحمۃ اللہ علیہ:۔

امام ترمذی نے اس روایت کو حسن فرمایا دیکھئے (جامع ترمذی ۱/ ۱۵۴ تحت حدیث ۲۵۸)

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ اپنی جامع ترمذی کتاب العلل میں فرماتے ہیں:

قال ابو عیسیٰ وما ذکرنا فی ھذا الکتاب حدیث حسن فانما اردنا حسن اسنادہ عندنا کل حدیث یروی لا یکون فی اسنادہ من یتھم بالکذب ولا یکون الحدیث شاذاً من غیر وجہ نحو ذاک فھو عندنا حدیث حسن.

امام ابوعیسیٰ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ہم نے اس کتاب میں جو لکھا کہ یہ حدیث حسن ہے تو اس سے ہماری مراد یہ ہے کہ اس کی سند حسن ہے ہر وہ مروی حدیث جس کی سند میں کوئی متہم بالکذب نہ ہو وہ حدیث شاذ نہ ہو وہ متعدد طرق سے مروی ہو وہ ہمارے نزدیک حسن ہے

ا۔ (جامع ترمذی مع کتاب العلل ج ۲ ص ۸۱۳ مترجم طبع فرید بک سٹال لاہور)

ب۔ (شرح نخبۃ الفکر ص ۷۱ مترجم ابن حجر عسقلانی طبع لاہور)

### ۲۔ امام دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ:۔

سنن دارقطنی میں باب ''ذکر نسخ التطبیق'' میں عاصم بن کلیب عن عبد الرحمن بن الاسود علقمۃ عن عبد اللہ بن مسعود کے طریق سے ''نسخ تطبیق

'' کی حدیث روایت کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

**''ھذا اسناد ثابت صحیح''** (سنن دار قطنی ج ۱ص ۳۳۹)

یہ سند بعینہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع یدین والی سند ہے چنانچہ امام دار قطنی ''علل'' میں فرماتے ہیں ''انہ حدیث صحیح الاھذا اللفظة و کذالك قال احمد بن حنبل وغیرہ

(کتاب العلل ۵/ ۱۷۱تا۱۷۳طبع ریاض)

بے شک یہ حدیث صحیح ہے سوائے'' **لفظ ثم لم یعد**'' کے اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ نے بھی یہی کہا ہے (بحوالہ نصب الرایہ ج ۱ص ۳۹۵) مگر اس روایت میں تو''**ثم لم یعد**'' نہیں ہے یہ تو سند اور متن کے ساتھ امام دار قطنی کے نزدیک بھی صحیح ہے

**۳،۴) علامہ ابن حزم اور امام ابن قطان:۔**

ان دونوں حضرات کی تصحیح متعدد کتب حدیث میں نقل کی گئی ہے چنانچہ ''تقریب'' اور اسکی شرح ''التدریب'' ج ۱ص ۲۶۳'' میں اور ''الدرایہ'' ج ۱ص ۱۵۰'' اور تلخیص الحبیر ج ۱ص ۲۲۲'' میں اور تنزیہ الشریعۃ ج ۱ص ۱۰۲'' چنانچہ اسکے مصنف علامہ ابن عراق رحمۃ اللہ علیہ علامہ زرکشی رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| صححہ ابن حزم و | اس حدیث کو ابن حزم اور امام |
| الدارقطنی و ابن قطان | دار قطنی اور ابن قطان وغیرہم نے |
| وغیرھم. | صحیح کہا ہے |

(تنزیہ الشریعة ج ۱ص ۱۰۲)

علامہ زیلعی رحمۃ اللہ علیہ امام ابن قطان رحمۃ اللہ علیہ کی تصحیح نقل کرتے ہیں:

**''وقال ابن قطان والذی عندی انہ صحیح''۔۔۔الخ**

امام ابن قطان رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میرے نزدیک یہ حدیث صحیح ہے (نصب الرایہ ج ۱ ص ۳۹۵) ابن حزم نے "محلی ابن حزم ج ۳ ص ۴ پر اس حدیث کو صحیح کہا ہے اسی طرح "التعلیقات سلفیہ ص ۱۰۳"، میں ہے

۵) امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ:۔

امام دارقطنی "علل" میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| انه حديث صحيح الاهذا | بے شک یہ حدیث صحیح ہے اور سوائے |
| اللفظة و كذالك قال احمد بن | لفظ "ثم لم يعد" کے اور امام احمد |
| حنبل وغيره | بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے بھی یہی کہا |
| | ہے (نصب الرایہ ج ۱ ص ۳۹۵) |

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کو بھی صرف لفظ "ثم لم يعد" پر اعتراض ہے باقی حدیث سندو متن صحیح مانتے ہیں اور اس روایت میں وہ لفظ ہی نہیں لہذا وہ بھی اس حدیث کی تصحیح کرنے والوں میں ہیں اور انکی طرف تضعیف کی نسبت کرنا صحیح نہیں ہے

۶) علامہ ابن قیم:

علامہ ابن قیم اس حدیث پر معترضین کے جملہ اعتراضات کا مختصر تذکرہ کرنے کے بعد جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وقال الحاكم خبر ابن مسعود | امام حاکم نے فرمایا کہ حضرت ابن مسعود |
| مختصر و عاصم بن كليب لم يخرج | رضی اللہ عنہ کی حدیث لمبی حدیث سے مختصر کی گئی |
| حديثه فى الصحيح و ليس كما قال | ہے اور اسکے راوی عاصم بن کلیب کی |
| فقدا احتج به مسلم... الخ | حدیث صحیح بخاری یا صحیح مسلم میں نہیں ہے |
| | علامہ ابن قیم فرماتے ہیں کہ ایسا نہیں ہے |

جیسا کہ امام حاکم فرماتے ہیں پس اسکی حدیث امام مسلم نے بطور حجت صحیح مسلم میں روایت کی ہے (لہذا اسکے ثقہ ہونے میں شک نہیں)

(تہذیب السنن مع مختصر السنن ج ۱ ص ۳۶۸)

ذرا آگے لکھتے ہیں:

والا دراج ممکن فی قوله ثم لم یعد واما باقیها فاما ان یکون قد روی بالمعنی واما ان یکون صحیحاً.

اس روایت میں لفظ "ثم لم یعد" کا مدرج ہونا تو ممکن ہے لیکن باقی الفاظ حدیث یا روایت بالمعنی ہیں یا اس طرح ہی صحیح ہیں

(تہذیب السنن مع مختصر السنن ج ۱ ص ۳۶۸)

۷) علامہ ابن دقیق العید رحمۃ اللہ علیہ:۔

قال الشیخ تقی الدین فی الامام و عاصم بن کلیب اخرج له مسلم و عبد الرحمن بن الاسود ایضاً اخرج له مسلم و هو تابعی و ثقة ابن معین و علقمة فلا یسأل عنه للاتفاق علی احتجاج به.

شیخ تقی الدین ابن دقیق العید رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب الامام میں فرماتے ہیں کہ عاصم بن کلیب سے امام مسلم نے صحیح مسلم میں روایت کرتے ہیں اسی طرح عبد الرحمٰن سے بھی (لہذا انکے ثقہ ہونے میں کوئی شک نہیں) ویسے بھی امام ابن معین رحمۃ اللہ علیہ نے دونوں کو ثقہ کہا ہے اور علقمہ بالاتفاق حجت ہے (نصب الرایة ج ۱ ص ۳۹۴، ۳۹۵)

لہذا اس سند کے ساتھ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث کے حجت ہونے میں کوئی شک نہیں علامہ ابن دقیق العید رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث پر دیگر تمام اعتراضات کا جواب بھی دیا ہے دیکھئے (نصب الرایۃ ج۱ ص ۳۹۴، ۳۹۵)

۸)علامہ زیلعی رحمۃ اللہ علیہ:۔

علامہ زیلعی رحمۃ اللہ علیہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث پر معترضین کے اعتراضات کا جواب دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

وهذا اختلاف يؤدي الى طرح القولين والرجوع الى صحة الحديث لو روده عن الثقات.

حدیث کے تعلیل میں یہ اختلاف دونوں قولوں کے ساقط ہونے اور صحت حدیث کی طرف رجوع کرنے کا تقاضا کرتا ہے اسکے ثقہ راویوں کے مروی ہونے کی وجہ سے (نصب الرایۃ ج۱ ص۳۹۶)

امام صاحب نے معترضین کے اعتراضات کو ساقط اور مردود قرار دیا اس حدیث کے راویوں کے ثقہ ہونے کی وجہ سے غور وفکر کی بات ہے

۹)علامہ علاؤالدین ابن الترکمانی رحمۃ اللہ علیہ:۔

علامہ ابن الترکمانی رحمۃ اللہ علیہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث کے راویوں کی فرداً فرداً توثیق کے بعد لکھتے ہیں:

والحاصل ان رجال هذا الحديث على شرط مسلم.

حاصل یہ ہے کہ اس حدیث کے تمام راوی مسلم کی شرط پر ہیں یعنی ثقہ ہیں (الجوهر النقی علی البیهقی ج۲ ص۷۸)

۱۰) خاتمۃ المحدثین علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ:۔

علامہ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کی تصحیح کرنے والوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

قال الزرکشی فقد صححه ابن حزم والدار قطنی و ابن القطان وغیرهم وبوب علیه النسائی الرخصة فی ترک ذالك قال ابن دقیق العید فی الامام و عاصم بن کلیب ثقة اخرج له مسلم و عبد الرحمن اخرج له مسلم ایضاً و هو تابعی وثقة ابن معین وغیره.

علامہ زرکشی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ اس حدیث کو ابن حزم، دار قطنی، ابن قطان وغیرہم نے صحیح قرار دیا ہے اور امام نسائی نے (السنن میں) اس پر ترک رفع الیدین کی رخصت کا باب قائم کیا ہے اور علامہ ابن دقیق العید نے الامام میں عاصم بن کلیب کو ثقہ فرمایا اور کہا کہ اسکو امام مسلم نے صحیح مسلم میں روایت کیا اسی طرح عبد الرحمٰن کو بھی جو تابعی اور ثقہ ہے اور ابن معین نے دونوں کو ثقہ کہا (اللآلی المصنوعة ج۲ ص۱۹)

علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے تصحیح نقل کرنے کے بعد کوئی جرح نہیں کی اور بغیر تردید کے نقل فرمایا جو کہ تائید پر دلالت کرتا ہے یعنی وہ بھی اس حدیث کے صحیح ہونے پر متفق ہیں

۱۱) علامہ احمد شاکر (غیر مقلد):۔

علامہ احمد شاکر حاشیہ محلی ابن حزم میں لکھتے ہیں "**هو حدیث صحیح**" یہ حدیث صحیح ہے

علامہ احمد شاکر نے اپنے شرح نما حاشیہ ترمذی میں لکھا ہے:

[و هذا الحدیث صححه ابن حزم و غیره من الحفاظ و هو حدیث صحیح وما قالوه فی تعلیه لیس بعلة]

اس حدیث کو ابن حزم وغیرہ حفاظ حدیث نے صحیح کہا ہے اور (فی الواقع) یہ حدیث صحیح ہے اور اس کو معلول قرار دینے کیلیے جو کچھ کہا ہے وہ حقیقتاً علت نہیں

(حاشیہ ترمذی احمد شاکر ج ۲ ص ۴۱)

۱۲) سید ہاشم عبداللہ یمانی:۔

الدرایہ فی تخریج الہدایہ کے حاشیے میں لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وقد رایت لاحمد شاکر رحمه الله فی تعلیقه علی الترمذی کلاماً نفیساً انقله هنا لفائدته. | میں نے ترمذی کے حاشیہ میں احمد شاکر کا نفیس کلام دیکھا ہے جسے میں اس کے مفید ہونے کی وجہ سے یہاں نقل کرتا ہوں |

(حاشیہ الدرایہ ج ۱ ص ۱۵۰)

آگے حاشیہ ترمذی احمد شاکر کی وہ عبارت نقل کی ہے جسکو میں نے اوپر نقل کیا ہے

۱۳، ۱۴) علامہ شعیب ارناؤوط اور علامہ زہیر الشاویش (غیر مقلد):۔

شرح السنۃ میں لکھتے ہیں کہ یہ حدیث صحیح ہے پھر فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وماقالوه فی تعلیقه لیس بعلة. | اور جو بعض نے اس حدیث میں علتیں نکالی ہیں وہ کچھ نہیں (کیونکہ اس میں کوئی خرابی نہیں) (شرح السنۃ ج ۳ ص ۲۴) |

علامہ شعیب ارناؤوط مسند احمد کی تحقیق میں مسند عبداللہ بن مسعود ص ۲۰۲، ۲۰۳ برقم ۳۶۸۱ ص ۲۸۰۴ پر لکھتے ہیں "رجاله ثقات"

۱۵) علامہ عبدالقادر الارناؤط:۔

صحاح ستہ کے مجموعہ "جامع الاصول" کے حاشیہ میں اس حدیث کی تخریج کے بعد لکھتے ہیں:

"واسناده صحیح" اسکی سند صحیح ہے (جامع الاصول ج ۵ ص ۳۰۲)

۱۶) ناصر الدین البانی (غیر مقلد):۔

ناصر الدین البانی نے سنن کی کتابوں کی صحیح اور ضعیف احادیث الگ الگ کتابی

شکل میں شائع کر کے انکے نام ''صحیح ترمذی، ضعیف ترمذی، صحیح ابوداؤد، ضعیف ابوداؤد، وغیرہ رکھے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ والی حدیث چونکہ نسائی، ابوداؤد، ترمذی، میں موجود تھی تو البانی صاحب نے اسکو تینوں کتابوں کی صحیح سنن ترمذی ج ا ص ۸۲ وغیرہ اسی طرح مشکوٰۃ میں بھی یہ حدیث تھی تو علامہ البانی نے اسپر تحقیقی کام کیا اور اسکو صحیح لکھا دیکھئے تخریج احادیث المشکوٰۃ حدیث نمبر ۸۰۹، مشکوٰۃ میں لکھتے ہیں:

والحق انه حديث صحيح و اسناده صحيح علىٰ شرط مسلم ولم نجد لمن اعله حجة يصلح التعلق بها و رد الحديث من اجلها.

اور حق بات یہ ہے کہ یہ حدیث بھی صحیح ہے اور اسکی سند بھی مسلم کی شرط کے مطابق صحیح ہے اور جن لوگوں نے اس حدیث کو معلول قرار دیا ہے ہمیں انکی کوئی ایسی دلیل نہیں ملی جس سے استدلال صحیح ہو اور اس وجہ سے حدیث رد کردی جائے

(مشکوٰۃ المصابیح بتحقیق محمد ناصر البانی ج ا ص ۲۵۴)

۱۷) عطاء اللہ امرتسری (غیر مقلد):۔

عطاء اللہ امرتسری لکھتے ہیں:

قد تكلم ناس في ثبوت هذا الحديث والقوى انه ثابت من رواية عبد الله بن مسعود رضی اللہ عنہ.

بعض لوگوں نے اس حدیث کے ثبوت میں کلام کیا ہے لیکن قوی بات یہ ہے کہ یہ حدیث حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت سے ثابت ہے

(التعلیقات سلفیہ ج ا ص ۱۲۳)

اس کتاب کے اسی صفحہ پر فرماتے ہیں "**قد صححه بعض اهل الحديث**" ضرور بعض اہل حدیث نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے (التعلیقات سلفیہ ج ا ص ۱۲۳)

**۱۸) علامہ دکتور طاہر محمد دردیری:۔**

علامہ دکتور نے "مدونۃ الکبریٰ" کی احادیث کی تخریج میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی اس حدیث کی سند کے ایک ایک راوی کی تعدیل وتوثیق کے بعد "**الحكم علىٰ هذا الحديث**" کے تحت لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| حديث المدونة حديث | مدونۃ الکبریٰ کی یہ حدیث حسن ہے |
| حسن لان في سنده | کیونکہ اس کی سند میں عاصم بن کلیب |
| عاصم بن كليب و هو | ہے جو صدوق (سچا) ہے اور اسکے باقی |
| صدوق وبقية رجاله | راوی ثقہ ہیں امام ترمذی نے بھی اس |
| ثقات وقد حسنه | حدیث کو حسن کہا ہے |
| الترمذي. | (تخریج احادیث المدونۃ ج ا ص ۴۰۳) |

**۱۹) علامہ محمد خلیل ہراس (غیر مقلد):۔**

علامہ محمد خلیل لکھتے ہیں:

"**وهو حديث صحيح حسنة الترمذي**" یہ حدیث صحیح ہے اور امام ترمذی نے اسے حسن کہا ہے (حاشیہ محلیٰ ابن حزم ج ۲)

**۲۰، ۲۱) امام ابوداؤد اور امام منذری رحمۃ اللہ علیہم:۔**

امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث کو باب "**من لم يذكر الرفع عند الركوع**" میں امام وکیع کے طریق سے ذکر کیا اور اس کے متابع راویوں کا بھی ذکر کیا اور کوئی

اعتراض نہیں کیا جو اس کے صحیح ہونے کی دلیل ہے اگر کوئی اعتراض ہوتا تو متابع راویوں کا بھی ذکر نہ کرتے اور کوئی وجہ ہوتی تو وہ بیان کرتے دیکھئے (سنن ابوداؤد ج ۱ ص ۱۱۶)

اسی طرح علامہ منذری نے بھی ''مختصر منذری'' میں اس حدیث کے بعد لکھا ''**واخرجه الترمذی والنسائی وقال الترمذی حدیث حسن**'' اور اسکے ساتھ اختلاف نہیں کیا جو تصحیح کی علامت ہے دیکھئے

(مختصر منذری ج ۱ ص ۳۶۷)

**۲۲) محدث جلیل امام ابوجعفر احمد بن محمد الطحاوی رحمۃ اللہ علیہ:۔**

امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مشہور زمانہ کتاب ''شرح معانی الآثار ج ۱ ص ۱۶۰'' میں اس سے استدلال کیا ہے اور اسے صحیح مانا ہے اسی طرح ج ۱ ص ۱۶۵ پر بھی استدلال کیا ہے

نور العینین میں حافظ زبیر علی زئی نے ص ۱۱۹ پر اس روایت کے بارے میں امام ترمذی اور ابن حزم کی تصحیح یوں کی نقل کی ہے ''سنن ترمذی ۱/۵۹ وقال حدیث حسن المحلیٰ ابن حزم ۴/۸۷، ۸۸ **وقال ان هذا الخبر صحیح**''

**۲۳) ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ:۔**

ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کو صحیح مانا ہے وہ فرماتے ہیں:

| قلت: حدیث ابن مسعود رواه ابوداؤد والترمذی، قال الترمذی حدیث حسن واخرجه النسائی عن ابن المبارك بسند هما. | حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کو روایت کیا ابو داؤد اور ترمذی نے امام ترمذی نے اسکو حسن کہا اور امام نسائی نے بھی اسکو روایت کیا ابن مبارک کی سند سے |
| --- | --- |

(الموضوعات الکبریٰ ص ۳۵۴ طبع کراچی)

۲۴) امام مالک رحمۃ اللہ علیہ:۔

علامہ ابن رشد مالکی لکھتے ہیں:

[[ پس اہل علم نے حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور حدیث براء بن عازب رضی اللہ عنہ کو ترجیح دیتے ہوئے صرف رفع یدین بوقت تحریمہ پر اکتفاء کیا ہے اور اہل مدینہ کے عمل کے ساتھ موافقت کی وجہ سے امام مالک علیہ رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب بھی یہی ہے ]]

(بداية المجتهد ۱/۹۷)

لہذا اس روایت کو انھوں نے بھی صحیح سمجھا ہے لہذا تب ہی عمل کیا ہے

علامہ زرقانی مالکی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

لـلّـه در مالك مادق نظرة لما اختـلف الـروايـات عن ابن عمر لم يأخذ به واخذ بماجاء عـمر وابن مسعود لاعتضاده كما قال ابن عبد البر من جهة النظر.

اللہ تعالیٰ بھلا کرے امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے لئے کیا ہی دقیق نظر تھی انکی جب ابن عمر رضی اللہ عنہ کی روایت میں اختلافات واقع ہوئے تو اس پر عمل نہ کیا اور حضرت عمر وابن مسعود رضی اللہ عنہما کے فرمان پر عمل کیا بوجہ مضبوطی کے جیسا کہ ابن عبد البر نے کہا ہے کہ جہت نظر کی بنا پر امام مالک کا یہ فیصلہ ہے

(زرقانی شرح موطا بحوالہ حاشیہ التمہید ۹/۲۲۸)

**۲۵) عبید اللہ سندھی (غیر مقلد):۔**

ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث کی سند صحیح ہے (مرعاۃ شرح مشکوٰۃ ۲/۲۹۳)

**۲۶) عبدالحی لکھنوی:۔**

عبدالحی لکھنوی حاشیہ موطا امام محمد میں فرماتے ہیں:

پھر عدم رفع یدین کی حدیثوں کی سندیں بھی صحیح نہیں سوائے حدیث ابن مسعود کے

(حاشیہ موطا امام محمد ص ۸۹)

**۲۷) علامہ ہاشم سندھی رحمۃ اللہ علیہ:۔**

علامہ ہاشم سندھی فرماتے ہیں:

[[**سند ابی داؤد صحیح علی شرط الشیخین** یعنی ابوداؤد کی سند امام بخاری ومسلم کی شرط پر صحیح ہے]]

(کشف الرین مترجم ص ۵۶ مع حاشیہ محمد عباس رضوی، کشف الرین ص ۱۱ بحوالہ جلاء العینین ص ۶، ۷)

**۲۸) امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ:۔**

امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے امام اوزاعی کے سامنے یہ حدیث پیش فرمائی اور اسکے راویوں کی توثیق فرمائی اور فرمایا تمہارے راویوں سے میرے راوی بہتر ہیں اس طرح انھوں نے اس حدیث کو صحیح فرمایا ملاحظہ فرمایئے

(مسند امام اعظم ص ۸۹، ۹۰، مترجم طبع فرید بک سٹال لاہور، فتح القدیر ۱/۲۱۹ طبع مصر، شرح سفر السعادت ص ۶۶، الروضۃ الندیہ ۱/ ۹۵)

**۲۹) امام نیموی رحمۃ اللہ علیہ:۔**

امام نیموی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب ''آثار السنن'' میں فرماتے ہیں

''**رواۃ الثلاثہ و ھو حدیث صحیح**'' اس کو روایت کیا اصحاب ثلاثہ نے اور یہ

حدیث صحیح ہے

(آثار السنن مترجم ص ۱۵۰ برقم ۴۰۲، توضیح السنن شرح آثار السنن ۱/۶۲۴ مترجم)

۳۰) امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ:

حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی سند سے لکھ کر اور عبد اللہ بن ادریس کی سند سے بھی روایت لکھی اور پھر فرمایا:

[[فھذا أصح (عبد اللہ بن ادریس کی) یہ روایت زیادہ صحیح ہے یعنی سفیان کی روایت بھی صحیح ہے لیکن یہ زیادہ صحیح ہے]] (جزر فع یدین ترجمہ وتحقیق حافظ زبیر علی زئی ص ۵۷ برقم ۳۲)

۳۱) امام علاؤالدین مغلطائی رحمۃ اللہ علیہ:

امام علاؤالدین مغلطائی شرح ابن ماجہ ج ۵ ص ۱۴۶۶ پر لکھتے ہیں ''صحیح''

۳۲) امام بدرالدین عینی رحمۃ اللہ علیہ:

امام بدرالدین عینی رحمۃ اللہ علیہ بھی روایت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو شرح سنن ابی داوٗد ج ۳ ص ۳۴۱ پر لکھتے ہیں ''صحیح''

۳۳) حافظ قاسم بن قطلوبغا رحمۃ اللہ علیہ:

حافظ قاسم بن قطلوبغا رحمۃ اللہ علیہ کتاب ''التعریف الاخبار بتخریج احادیث الاختیار''، قلمی میں رقم ۱۶۷ اس روایت کو ''صحیح'' کہتے ہیں

۳۴) حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ:

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ اپنی ''الدرایہ'' ج ۱ ص ۱۵۰ میں اس روایت کے بارے میں لکھتے ہیں ''صحیح''

۳۵) علامہ عابد سندھی المدنی رحمۃ اللہ علیہ:

علامہ عابد سندھی المدنی رحمۃ اللہ علیہ ''مواہب الطیفہ قلمی ص ۲۵۹ میں اس روایت کو صحیح

فرماتے ہیں

۳۶)علامہ وصی احمد محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ:

علامہ وصی احمد محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ ''التعلیق المجلی لما فی منیۃ المصلی ص ۳۰۵'' میں اس روایت کو صحیح فرماتے ہیں

۳۷)علامہ مخدوم عبداللطیف سندھی رحمۃ اللہ علیہ:

اس روایت کے بارے میں فرماتے ہیں ''صحیح'' دیکھئے

''ذب ذبابات الدراسات ج ا ص ۶۰۸، ۶۰۹''

۳۸)علامہ انور شاہ کشمیری:

علامہ کشمیری نیل الفرقدین ص ۶۴ پر لکھتے ہیں ''صحیح''

۳۹)علامہ ابوعبدالرحمٰن محمد عبداللہ پنجابی (غیر مقلد):

علامہ صاحب ''عقیدہ محمدیہ'' ج ۲ ص ۱۱۶ پر اس روایت کو ''صحیح'' لکھتے ہیں

۴۰)علامہ شبیر احمد عثمانی:

علامہ عثمانی ''فتح الملہم'' ج ۲ ص ۱۲ میں اس روایت کو صحیح لکھتے ہیں

۴۱)مولانا ابراہیم سیالکوٹی (غیر مقلد):

''واضح البیان'' ص ۳۹۹ میں اس روایت کو صحیح مانتے ہیں

۴۲)ڈاکٹر شریف منصور بن عون:

ڈاکٹر صاحب ''مرویات ابن مسعود رضی اللہ عنہ'' ج ا ص ۴۸۷ میں اس روایت کو صحیح فرماتے ہیں

۴۳)محدث الفقیہ سید محمد مرتضیٰ زبیدی رحمۃ اللہ علیہ:

''عقود الجواهر المنفية'' ج ا ص ۱۰۲ میں اس روایت کو صحیح فرماتے ہیں

۴۴) علامہ محمد حسن سنبھلی رحمۃ اللہ علیہ:

کتاب ''تنسیق النظام فی مسند الامام ص ۵۱'' میں اس روایت کو صحیح کہتے ہیں

۴۵) امام احمد رضا خان محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ بھی اس حدیث کو صحیح سمجھتے ہیں (فتاوی رضویہ ۶/۱۵۳)

۴۶) محدث عبدالمعطی امین:

حاشیہ جامع المسانید والسنن ابن کثیر ج ۲۷ ص ۲۷۷ برقم ۴۹۶ میں اس روایت کو صحیح مانتے ہیں

۴۷) علامہ حسین سلیم اسد:

حاشیہ مسند ابی یعلیٰ موصلی رقم ۵۳۰۲ مین اس روایت کی سند کو صحیح لکھتے ہیں

۴۸) مولانا محمد صدیق نجیب آبادی:

''انوار المحمود شرح ابی داؤد'' ج ا ص ۲۰۰ میں اس روایت کو صحیح لکھتے ہیں

۴۹) امام ابو علی طوسی رحمۃ اللہ علیہ:

امام صاحب مختصر الاحکام للطوسی ج ۲ ص ۱۰۳ میں اس روایت کی تحسین کرتے ہیں

۵۰) ڈاکٹر رانا اسحاق (غیر مقلد):

ڈاکٹر رانا اسحاق غیر مقلد نے اپنے رسالہ ''رفع یدین'' ص ۲۱ تا ۲۳ میں اس روایت کو صحیح کہا ہے

﴿جن محدثین نے اپنی کتابوں میں اس کو روایت کیا وہ درج ذیل ہیں﴾

۵۱) امام ابو بکر ابن ابی شیبہ رحمۃ اللہ علیہ:

امام صاحب نے مسند ابی شیبہ ج ۱/ ۱۵۹ میں اسکو روایت کیا ہے اور سکوت فرمایا

۵۲) حافظ ابن کثیر دمشقی رحمۃ اللہ علیہ:

حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ نے جامع المسانید والسنن ج ۲۷ ص ۶ ۲۷۲ رقم ۴۹۶ میں روایت کیا ہے

۵۳) الدکتور بشار عور معروف:

المسند الجامع ۱۱/ ۵۱۷ برقم ۹۰۲۹ طبع بیروت

۵۴) حافظ ابن الھادی رحمۃ اللہ علیہ:

تنقیح التحقیق ۲/ ۱۴۰

۵۵) حافظ ابن رشد مالکی رحمۃ اللہ علیہ:

بدایۃ المجتہد ۳/ ۹۹

۵۶) امام ابن ہمام رحمۃ اللہ علیہ:

فتح القدیر جلد نمبر ۱ صفحہ نمبر ۱۳۷ میں

۵۷) امام بوصیری رحمۃ اللہ علیہ:

اتحاف (قلمی نسخہ) ۱/ ۲۰۰ میں

۵۸) امام سحنون بن سعید المصری رحمۃ اللہ علیہ:

المدونۃ الکبرٰی ۱/ ۶۱

۵۹) امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ:

سنن نسائی ۱/ ۱۱۶ میں

۶۰) امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ:

امام ذہبی نے اس روایت کو لکھ کر سکوت فرمایا ہے

دیکھئے "المھذب فی اختصار السنن الکبری" ۱/ ۵۲۵ رقم ۲۲۶۸

۶۱) مولانا ظفر احمد عثمانی:

مولانا عثمانی نے اعلاء السنن مترجم ۴۴۰ پر روایت کیا اور صحیح مانا

۶۲) محدث دکن حضرت علامہ ابوالحسنات سید عبداللہ شاہ رحمۃ اللہ علیہ:

زجاجۃ المصابیح ج اص ۲۵۷ برقم ۱۰۶۵ مترجم میں روایت کیا اور اسکو صحیح مانا

۶۳) امام عبدالرزاق رحمۃ اللہ علیہ

مصنف عبدالرزاق ۶۸۱۲ میں سفیان عن عاصم بن کلیب کی سند کو نقل کیا اور سکوت اختیار فرمایا

۶۴) امام ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ:

جامع المسانید ابن جوزی ج ۵ ص ۱۴۴ مسند عبداللہ بن مسعود میں اسکو نقل کیا اور سکوت فرمایا

## ﴿سند کا تعارف﴾

اس حدیث کی سند میں کل آٹھ راوی ہیں

۱) پہلے راوی خود امام ترمذی ہیں جنکے ثقہ ثبت امام ہونے میں سب کا اتفاق ہے غیر مقلدین کے ممدوح اور مستند عالم نواب صدیق حسن خان بھوپالی اپنی کتاب ''الحطہ'' میں لکھتے ہیں:

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں نے اپنی اس کتاب (ترمذی) کو تصنیف کیا اور علماء حجاز، علماء عراق و علماء خراسان پر پیش کیا سب اس کتاب پر راضی ہوئے (یعنی سب نے پسند کیا) امام ترمذی فرماتے ہیں کہ جس گھر میں یہ کتاب ہوگی گویا کہ اس گھر میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کلام فرماتے ہیں امام ابن اثیر فرماتے ہیں کہ ترمذی کی کتاب ''ھذا احسن الکتب'' تمام کتابوں سے اچھی ہے اور نواب صاحب فرماتے ہیں کہ حضرت ابو اسماعیل ہروی نے فرمایا کہ میرے نزدیک ترمذی شریف، بخاری و مسلم سے بھی زیادہ نافع کتاب ہے اور امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس کتاب کی ہر حدیث معمول بہ ہے (الحطہ فی ذکر صحاح ستہ ص ۲۳۹، ۲۴۰)

۲) ہناد رحمۃ اللہ علیہ :۔

انکا اصل نام ہناد بن السری بن مصعب بن ابی بکر بشر ہے اُنھوں نے عبدالرحمٰن بن ابی زناد و ہیشم، ابی بکر بن عیاش، عبد اللہ بن ادریس، حفص بن غیاث، عبد اللہ بن مبارک، فضیل بن عیاض، ابن عیینہ اور وکیع سے روایت کی ہے یہ صحیح بخاری کا راوی ہے امام بخاری نے خلق افعال العباد میں ان سے روایت کی ہے اسی طرح ابو حاتم رازی، امام ابو زرعہ وغیرہ نے بھی اس سے روایت کی ہے امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہناد کو لازم پکڑو امام ابو حاتم نے کہا کہ ہناد صدوق ہے یعنی سچا ہے امام نسائی نے کہا کہ ہناد ثقہ ہے ابن حبان نے ثقات میں داخل کیا ہے (تہذیب التہذیب ج۶ ص۴۷،۴۸)

۳) وکیع بن الجراح رحمۃ اللہ علیہ :۔

یہ بھی صحیح بخاری و صحیح مسلم کا راوی ہے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح بخاری مترجم وحید الزمان ج۲ ص۱۸۹،۲۵۲ میں روایت کی ہے اسی طرح امام مسلم نے صحیح مسلم شرح سغیدی ج۷ ص۱۰۱،۲۵۳،۲۵۵،۲۷۹،۲۸۲،۳۵۱،۱۷۷، میں روایت کی ہے اسکے علاوہ انہوں نے اپنے باپ اور اسماعیل بن ابی خالد، عکرمہ بن عمار، امام اعمش، ابن جریج، امام اوزاعی اور امام مالک اور بہت سارے محدثین سے روایت کی ہے اور جن محدثین نے آپ سے روایت کی ہے ان میں بعض نام یہ ہیں سفیان ثوری، عبدالرحمان بن مھدی، امام احمد، امام قعنبی، یحیٰی بن یحیٰی، اور کثیر لوگ، عبداللہ بن احمد نے اپنے باپ سے روایت کی ہے کہ میں نے وکیع سے بڑا عالم اور بڑا حافظ نہیں دیکھا اور فرماتے تھے کہ وکیع حافظ ہے حافظ ہے اور عبدالرحمٰن بن مھدی سے بڑا حافظ ہے (تہذیب التہذیب ج۶ ص۸۱،۸۲)

ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

**"ثقہ، حافظ، عابد من کبار التاسعہ"**

ثقہ، حافظ، عابداور نویں طبقہ کے علماء کبار میں سے ہے (تقریب التھذیب ج ۲ ص ۲۸۴)

امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

کہ یحییٰ بن معین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں وکیع اپنے زمانے میں ایسے تھے جیسے امام اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ:

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

میں نے وکیع سے کوئی افضل آدمی نہیں دیکھا۔۔۔امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے قول پر فتوی دیتے تھے عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں آج دونوں شہروں (کوفہ وبصرہ) کے بڑے عالم وکیع بن جراح ہیں (تذکرۃ الحفاظ ج۱ ص ۲۳۹ طبقہ ۲)

تمام اصحاب ستہ یعنی امام بخاری، امام مسلم، امام ابوداؤد، امام ترمذی، امام نسائی، امام ابن ماجہ نے ان سے روایت کی ہے لہذا انکے ثقہ ہونے میں کوئی شک نہیں

۴) سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ:-

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ بخاری ومسلم کے راوی ہیں خصوصاً بخاری شریف کے مرکزی راویوں میں سے ہیں بخاری شریف ج۱ مترجم وحید الزمان مکتبہ رحمانیہ ص ۱۴۷، ۱۵۳، ۱۸۹، ۱۹۷، ۱۹۹، ۲۰۰، ۲۱۰، ۲۱۶، ۲۴۵، ۲۸۴، ۲۹۰ وغیرہ ۱۱۹ مقام پر راوی ہیں اب ج ۲ دیکھئے ص ۴۹، ۶۸، ۷۱، ۹۰، ۹۷، ۹۹، ۱۰۰، ۱۱۴، ۱۷۶، ۱۹۵، ۲۳۹، ۲۴۰ پر تقریباً پچاس سے زیادہ جگہ راوی ہیں اب دیکھئے بخاری ۳/ ۵۸، ۵۹، ۹۹، ۱۰۱، ۱۰۴، ۱۰۵، ۱۲۷، ۱۳۰، ۱۴۴، ۱۸۶، ۲۱۴، ۲۲۹، ۲۳۱، ۲۳۷، ۲۵۱ پر تیس سے زیادہ مرتبہ راوی ہیں اسی طرح صحیح مسلم میں راوی ہیں دیکھئے حدیث نمبر ۵۳۷۷، ۶۳۸۱ وغیرہ

آپ کا پورا نام سفیان بن سعید بن مسروق ''ثور'' ان کے جد اعظم کا نام تھا سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کبار تبع تابعین میں جلیل القدر عظیم الشان امیر المومنین فی الحدیث مجتہد وقت قطب الاسلام محدث، وفقیہہ عابد وزاہد تھے ان سے روایت کرنے والوں میں

امام مالک، شعبہ اور امام اوزاعی جیسے کبار محدثین تھے انکی تعریف کرنے والوں میں عبداللہ بن مبارک، یحییٰ قطان، یحییٰ بن معین، ابوداؤد، شعبہ اور امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین جیسے محدثین تھے آپ ۹۷ ہجری میں پیدا ہوئے اور ۱۶۱ ہجری میں وفات پائی

(مظاہر حق اسماء الرجال متعلقہ مشکوٰۃ ملحق ج۵ ص ۶۸ ترجمہ سفیان ثوری)

تذکرۃ القاری میں ہے: کہ انکی جلالت قدر کثرت علوم صلابت دینی ثقاہت اور امانت پر تمام علماء متفق ہیں اور تبع تابعین میں ہیں ابو عاصم نے کہا کہ سفیان ثوری امیر المومنین فی الحدیث ہیں ابن مبارک نے کہا میں نے ہزار لوگوں سے حدیث لکھی ہے لیکن سفیان سے کوئی افضل نہیں دیکھا امام ابن معین نے فرمایا جو کوئی ثوری کی مخالفت کرے تو قابل قبول ثوری ہے امام ابن عیینہ نے کہا کہ میں سفیان ثوری کا غلام ہوں اور وہیب حفظ میں سفیان ثوری کو امام مالک پر مقدم کرتے تھے اور وہ ساتویں طبقہ رؤساء میں تھے

(تذکرۃ القاری بحوالہ کشف الرین ص ۵۲،۵۳)

ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

ثقہ، حافظ، فقیہ، عابد، امام حجۃ (تقریب التہذیب ۱/۳۷۱) علامہ ذہبی نے "تذکرۃ الحفاظ" ج ۱ ص ۲۰۷ تا ۲۰۵ پر بڑی تفصیل کیساتھ تذکرہ کیا ہے

ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ البدایہ والنہایہ میں لکھتے ہیں:

[[ آپ حدیث میں امیر المومنین تھے اور ابن مبارک نے بیان کیا کہ میں نے گیارہ سو شیوخ سے لکھا ہے وہ ان میں سب سے افضل تھے اور ایوب نے بیان کیا میں نے کسی کوفی کو نہیں دیکھا جسے آپ پر ترجیح دوں ---عبداللہ نے بیان کیا میں نے ثوری سے بڑا فقیہ نہیں دیکھا اصحاب مذاہب ثلاثہ نے بیان کیا ہے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ اپنے زمانے میں اور شعبی اپنے زمانے میں اور ثوری اپنے زمانے میں امام تھے ]] (البدایہ والنہایہ ج ۱۰ ص ۱۶۵)

یحییٰ گوندلوی غیر مقلد نے اپنی کتاب آمین بالجہر ص ۲۵ پر لکھا ہے کہ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں: ''سفیان الثوری الامام المشهور الفقیه العابد الحافظ الکبیر وصفه النسائی وغیر بالتدلیس وقال البخاری ما اقل تدلیسه''

امام سفیان ثوری مشہور امام، فقیہ، عابد اور بہت بڑے حافظ تھے امام نسائی وغیرہ نے انکو مدلس کہا اور امام بخاری نے فرمایا انکی تدلیس بہت کم ہے حافظ ابن حجر نے مدلسین کو ۵ طبقوں میں تقسیم کیا ہے اور امام ثوری کو دوسرے طبقے میں شمار کیا ہے (دیکھئے طبقات المدلسین ص ۲۲) اور دوسرے طبقے کی خود ہی وضاحت فرمادی، فرماتے ہیں ''الثانیة من احتمل الائمة تدلیس واخرجوا له فی الصحیح لا مامته و قلته تدلیسه فی جنب ماروی کالثوری او کان لا یدلس الاعن ثقة کابن عیینة'': دوسرا طبقہ جن کی تدلیس کو آئمہ نے قبول کیا ہے انکی امامت اور قلت تدلیس کی وجہ سے صحیح میں احادیث لی ہیں جیسا کہ ثوری تھے یا پھر اس طبقہ میں ایسے راوی ہیں جو صرف ثقہ راویوں سے تدلیس کرتے تھے جیسا کہ امام ابن عیینہ، حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ کی اس اصولی تحریر سے واضح ہو گیا کہ اگرچہ امام ثوری مدلس تھے مگر انکی تدلیس مضر نہیں جو حدیث کی صحت پر اثر انداز ہو اور حدیث کو تدلیس کی وجہ سے رد کر دیا جائے (آمین بالجہر ص ۲۵، ۲۶)

امام سفیان ثوری کی امامت، عدالت، ثقاہت ہم نے ثابت کر دی رہی تدلیس وہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ سے ہم نے رفع کر دی ہے پھر بھی تسلی کیلئے بخاری شریف سے امام ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی عن سے روایات دکھاتے ہیں کیونکہ امام بخاری نے فرمایا ہے کہ انکی تدلیس بہت قلیل ہے بخاری ج ۱ ص ۲۱۶، ۳۹۶، ۴۵۵، وغیرہ میں ج ۲ ص ۴۹، ۲۹۴، ۳۱۷، ۳۵۳، ۳۷۳، ۳۸۰، ۴۰۵، ۴۰۷، ۴۲۱، ۴۹۰، ۵۰۰، ۵۰۱، ۹۳۷ ج ۳ ص ۵۸، ۶۴۳، ۶۵۳، ۶۶۸، ۶۸۹، ۶۹۲، ۶۹۴ وغیرہ

پر عن کے ساتھ روایت فرما رہے ہیں اور امام بخاری نے انکو قبول فرمایا ہے حافظ زبیر علی زئی کا سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو ثقہ راوی ہوتے ہوئے قبول نہ کرنا سینہ زوری کے سوا کچھ نہیں اور یہ کہنا کہ انکی کوئی متابع روایت نہیں جو قوی ہو اور عاصم بن کلیب اس روایت میں منفرد ہیں یہ سب جہالت یا تشدد ہے (نور العینین ص ۱۲۷، ۱۲۸) انشا اللہ ہم عنقریب قوی متابعات بھی پیش کریں گے امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کا تعارف ذرا لمبا ہو گیا یہ اس لیے کہ بعض نا اہل لوگوں نے امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی روایات کو رد کرنے کی کوشش کی

اسکے علاوہ زبیر علی زئی نے حافظ العلائی کے حوالے سے لکھا کہ انہوں نے سفیان ثوری کو طبقہ ثالثہ میں لکھا ہے تو جناب انھی حافظ العلائی صاحب نے اپنی اسی کتاب جامع التحصیل کے ص ۱۱۳ پر سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ میں شمار کیا ہے دیکھئے حافظ العلائی کی کتاب

"جامع التحصیل فی احکام المراسیل ص ۱۱۳"

**۵) عاصم بن کلیب رحمۃ اللہ علیہ:۔**

ان کا پورا نام عاصم بن کلیب بن شہاب الجرمی الکوفی ہے صغار تبع تابعین میں سے تھے روایت حدیث میں صدوق یعنی سچے ہیں بڑے عابد و زاہد تھے ۱۳۷ ہجری میں وفات پائی ان سے سوائے صحیح بخاری کے علاوہ تمام کتب صحاح نے احادیث لی ہیں صحیح بخاری میں بھی تعلیقات میں روایت لی ہے دیکھئے (صحیح بخاری ۳/۶۲ ۳ باب ۷۷ ۴ باب لبس القسی میں) (مظاہرہ حق ج ۱۵ اسماء الرجال ملحق مشکوٰۃ ص ۸۵)

عاصم بن کلیب نے اپنے باپ عبد الرحمٰن بن اسود، محارب بن دثار، علقمہ بن وائل، محمد بن کعب القرظی وغیرہم سے روایت کی ہے اور ان سے ابن عون، شعبہ، قاسم بن مالک، سفیان ثوری، سفیان بن عیینہ وغیرہ نے روایت کی ہے امام اثرم نے امام احمد سے بیان کیا ہے کہ "**لا باس بحدیثه**" کہ اسکی حدیث میں کوئی ڈر نہیں امام ابن معین اور امام نسائی نے کہا ثقہ ہے امام ابو حاتم نے کہا صالح ہے ابن حبان نے ثقات میں داخل کیا اور وہ

ثقہ مامون ہے ابن المدینی نے کہا کہ جب منفرد ہو تو حجت نہیں لیکن امام ابن سعد نے کہا کہ ثقہ ہے اور حجت ہے (تھذیب التھذیب ج۳ ص۴۰)

ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

**"عاصم بن کلیب بن شھاب بن المجنون الجرمی الکوفی صدوق"**

یعنی سچے ہیں (تقریب التہذیب ص۱۶۰)

امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

کوفہ والوں سے افضل ہیں امام احمد بن صالح المصری فرماتے ہیں ثقہ مامون، امام ابن حبان فرماتے ہیں کہ ثقہ راویوں میں سے ہیں امام ابن سعد فرماتے ہیں کہ یہ ثقہ ہیں ان سے استدلال کیا جائے گا اور یہ زیادہ حدیث والے نہیں ہیں

(تہذیب التہذیب ج۵ ص۵۶)

تذکرۃ القاری میں عاصم بن کلیب کے ترجمہ میں لکھا ہے:

عاصم بن کلیب بن شھاب مجنون الجرمی صدوق و ثقة یحییٰ بن معین و النسائی روی له مسلم و اصحاب السنن الاربعة و علق له البخاری.

عاصم بن کلیب بن شہاب مجنون الجرمی صدوق ہے اور ثقہ کہا یحییٰ بن معین اور نسائی نے اور اس سے امام مسلم نے روایت کی اپنی صحیح میں اور روایت اصحاب سنن نے اور ان سے معلق روایت بخاری نے اپنی صحیح میں (کشف الرین ص۵۳ مترجم)

۶) عبدالرحمٰن بن الاسود رحمۃ اللہ علیہ:۔

آپکا پورا نام عبدالرحمٰن بن الاسود بن یزید بن قیس الحنفی ہے امام ابن حجر عسقلانی تقریب التہذیب ج۱ ص۵۶۱ اور ترجمہ نمبر ۸۳۱۵ طبقہ دار الکتاب العلمیہ بیروت میں لکھتے

ہیں ''ثقة من الثالثة'' ثقہ ہیں اور طبقہ ثالثہ کے ہیں اسی طرح تہذیب التہذیب میں بھی امام ابن حجر عسقلانی نے لکھا انکی توثیق کی امام ابن معین اور امام نسائی، امام عجلی، امام ابن خراش اور امام ابن حبان نے (بحوالہ کشف الرین فی مسئلہ رفع الیدین ص ۵۴)

۷) علقمہ بن قیس رحمۃ اللہ علیہ:۔

آپکا پورا نام علقمہ بن قیس بن عبداللہ بن مالک ہے آپ رسول کریم ﷺ کی حیات مبارکہ میں پیدا ہوئے اور حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت سعد، حضرت خدیجہ، حضرت ابوالدرداء، حضرت عبداللہ بن مسعود رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور دیگر کئی اصحاب رسول ﷺ سے آپ نے روایات بیان کیں ہیں اور آپ سے حضرت ابراہیم نخعی، حضرت عامر الشعبی، حضرت ابو وائل شقیق بن سلمہ اور دیگر کئی حضرات نے آپ سے روایات بیان کیں ہیں

علامہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

| علقمة بن قيس بن عبد الله النخعي الكوفي ،ثقة، ثبت، فقيه،عابدمن الثانية. | علقمہ بن قیس بن عبد اللہ ثقہ، ثبت، فقیہ، عابد اور طبقہ دوم کا راوی ہے |
|---|---|

(تقریب التہذیب ۱/ ۶۸۷ رقم ۴۶۹۷)

علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: آپکی کنیت ابوشبل نام علقمہ تھا سلسلہ نسب یہ ہے کہ ابوشبل علقمہ بن قیس بن عبداللہ النخعی الکوفی آپ عراق کے مشہور فقیہ ابراہیم نخعی کے ماموں اور اسود نخعی کے چچا ہیں حضور ﷺ کی ظاہری حیات میں پیدا ہوئے حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت عبداللہ بن مسعود، ابوالدرداء رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے علم حاصل کیا حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے پورا قرآن پاک با تجوید پڑھا اور حفظ کیا فقہ

# نسخہ جامع الازہر کا عکس

ينفعل هذا ثم امرنا بهذا يعني الامساك على الركبتين باب من لم
يذكر الرفع عند الركوع حدثنا عثمان بن ابي شيبة ثنا وكيع عن سفيان
عن عاصم بن كليب عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمة قال قال عبد الله بن
مسعود الا اصلي بكم صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم قال فصلى فلم يرفع
يديه الا مرة حدثنا محمد بن الصباح البزاز ثنا شريك عن يزيد بن ابي زياد
عن عبد الرحمن بن ابي ليلى عن البراء ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان اذا افتتح
الصلاة رفع يديه الى قريب من اذنيه ثم لا يعود حدثنا عبد الله بن محمد الزهري
ثنا سفيان عن يزيد نحو حديث شريك لم يقل ثم لا يعود قال سفيان قال لنا بالكوفة
بعد ثم لا يعود قال ابو داود وروى هذا الحديث هشيم وخالد وابن ادريس

قال عبد الله علمنا رسول الله صلى الله عليه وسلم فكبر ورفع يديه فلما ركع طبق
يديه بين ركبتيه قال فبلغ ذلك سعدا فقال صدق اخي قد كنا نفعل هذا
ثم امرنا بهذا يعني الامساك على الركبتين باب من لم يذكر الرفع عند الركوع
حدثنا عثمان ابن ابي شيبة قال حدثنا وكيع عن سفيان عن عاصم يعني
ابن كليب عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمة قال قال عبد الله ابن
مسعود الا اصلي بكم صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم قال فصلى فلم يرفع
يديه الا مرة حدثنا محمد بن الصباح البزاز قال حدثنا شريك عن يزيد ابن ابي زياد
عن عبد الرحمن ابن ابي ليلى عن البراء ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان اذا افتتح
الصلاة رفع يديه الى قريب من اذنيه ثم لا يعود حدثنا عبد الله بن محمد الزهري قال حدثنا

اس تفصیل کے بعد جن شائع شدہ نسخوں میں جو جرح نقل کی گئی ہے وہ تحریف کرنے کی پرانی عادت پر مبنی ہے جیسا کہ مکتبہ ظاہریہ کی عادت ہے مولانا شمس الحق عظیم آبادی (غیر مقلد) کے پاس جو نسخے ہیں جن کا حوالہ زبیر علی زئی نے دیا ہے ان میں غیر مقلدین نے

تحریف کی ہے اسی طرح ابن عبدالبر کی ''التمھید ''میں غیر مقلد محشی نے تحریف کی ہے اور ابن حجر عسقلانی ''تلخیص الحبیر'' کے حوالے سے فرماتے ہیں میں اس پر راضی نہیں بلوغ المرام میں خود نسخہ اللؤلؤی سے احتجاج فرمایا ہے لہذا حق وہی ہے جو ہم نے مفصل بیان کر دیا ہے اللہ کریم قبول کی توفیق عطا فرمائے

**امام یحییٰ بن آدم رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا جواب:**

زبیر علی زئی غیر مقلد نے امام یحییٰ بن آدم کا نام صرف جارحین میں لکھا کوئی جرح نقل نہیں کی اور ''جزرفع یدین ۳۲، تلخیص الحبیر ۱/ ۲۲۱'' کا صرف حوالہ نقل کیا

(نور العینین ص ۱۳۳)

**جواب:**

امام یحییٰ بن آدم رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث پر کوئی جرح نہیں کی اگر کوئی جرح ہوتی تو وہ الفاظ زبیر علی زئی ضرور نقل کرتے جن کتابوں کا حوالہ پیش فرمایا ہے ان میں صرف یہ لکھا ہے کہ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ عبد اللہ بن ادریس کی حدیث میں یحییٰ بن آدم فرماتے ہیں ''نظر کی تو اس میں ''ثم لم یعد '' نہیں تھا

دیکھئے جزرفع یدین للبخاری

اسکی تفصیل امام احمد بن حنبل کی جرح میں ملاحظہ فرمائیے اور یہ کوئی جرح نہیں حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ کہنا کہ یحییٰ بن آدم کے ہاں یہ حدیث ضعیف ہے کس طرح ٹھیک ہوسکتا ہے انھی وجوہات کی بنا پر حافظ ابن حجر عسقلانی تلخیص الحبیر پر مطمئن نہیں

**امام ابوبکر احمد عمرو البزار کی جرح کا جائزہ:**

زبیر علی زئی غیر مقلد تحریر کرتا ہے

''ابوبکر احمد بن عمرو البزار نے کہا ھو حدیث لا یثبت ولا یحتج به''

(نور العینین ۱۲۱)

اور ''نور العینین ص ۱۳۳'' دوسرے ایڈیشن میں لکھا

''ابوبکر بن عمرو البزار نے اس حدیث پر جرح کی''

(التمہید ۹/ ۲۲۰، ۲۲۱، البحر الزخار ۵/ ۴۷)

جواب: اس جرح کو امام بزار کی طرف نسبت کرنا درست نہیں کیونکہ محشی کہتا ہے کہ ''فی الاصل عمرو البراء والصواب ما اثبته'' یعنی اصل میں عمرو البراء تھا اور وہ بہتر ہے جس کو میں نے بتایا'' لہذا یہ سارا کارنامہ محشی کا ہے اصل جرح یزید بن ابی زیاد کی روایت پر ہے دیکھئے: (عمدۃ القاری للعینی ۵/ ۲۷۳ اور تلخیص الحبیر ۱/ ۲۲۱)

جواب نمبر ۲:

زبیر علی زئی غیر مقلد نے اعتراض تو نقل کر دیا مگر عبارت جرح تحریر نہیں کی صرف اتنا ہی لکھا کہ امام بزار نے اس حدیث پر جرح کی البحر الزخار ۵/ ۴۷ میں جو اعتراض امام بزار نے کیا ہے وہ یہ ہے ''وھذا الحدیث رواۃ عاصم بن کلیب و عاصم فی حدیثه اضطراب وہ یسما فی حدیث الرفع ذکرہ عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمة عن عبد اللہ رفع یدیه فی اول تکبیرۃ''

لہذا امام بزار کا جارحین میں نام شامل کرنا درست نہیں کیونکہ انھوں نے سند پر جرح نہیں کی بلکہ مرفوع اور موقوف کا اشکال پیش کیا حافظ زبیر صاحب بذات خود امام بزار پر جرح کرتے ہیں اور انکی توثیق کے قائل نہیں لہذا انکا قول پیش کر کے ہم پر حجت قائم کرنا کس طرح صحیح ہو سکتا ہے معلوم ہوا کہ ان کا نام پیش کرنا باطل و مردود ہے

## امام محمد بن وضاح رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کی تحقیق:

زبیر علی زئی غیر مقلد اپنی تصنیف ''نور العینین ص ۱۳۳'' میں تحریر کرتے ہیں ''امام محمد بن وضاح نے ترک رفع یدین کی تمام احادیث کو ضعیف کہا ہے (التمہید ۲۲۱/۹)

## جواب نمبر ۱:

امام محمد بن وضاح رحمۃ اللہ علیہ کی جرح ''ثم لم یعد'' والی روایات پر ہے مگر دوسری روایات خصوصاً میری پیش کردہ روایت جو ''ثم لم یعد '' کے بغیر ہے پر جرح نہیں لہذا انکا نام جارحین میں شامل کرنا درست نہیں علاوہ ازیں سند پر انکی کسی قسم کی کوئی جرح نہیں ہے

## جواب نمبر ۲:

جو جرح موجود ہے وہ بھی مبہم ہے لہذا مبہم جرح قبول نہیں اور اس جرح کی سند بھی نہیں ہے بلاسند جرح باطل و مردود ہے

## امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا جواب:

زبیر علی زئی غیر مقلد نے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا صرف نام ہی جارحین میں شامل کیا ہے لیکن جرح نقل نہیں کی جہاں تک امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی جزء رفع یدین کا تعلق ہے تو اس میں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ خود اس روایت کو صحیح مانتے ہیں اس لیے انکا نام جارحین میں شامل کرنا زبیر علی زئی کی ذبردستی ہے اگر کوئی اس پر ہی بضد ہے کہ امام صاحب نے جرح کی ہے تو اصل کتاب سے جرح کے الفاظ نقل کرے ان شاء اللہ ساری حقیقت سامنے آجائے گی

## امام ابن القطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح:

زبیر علی زئی غیر مقلد ''نور العینین ص ۱۳۳'' میں لکھتا ہے:

''ابن القطان الفاسی سے زیلعی حنفی نے نقل کیا کہ انھوں نے اس زیادت

(دوبارہ نہ کرنے) کو خطا قرار دیا'' (نصب الرایۃ ۱/۳۹۵)

جواب: امام ابن القطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کو صحیح فرماتے ہیں جیسا کہ نصب الرایہ ۱/ ۳۹۵ پر ہے اور بیان الوہم والایہام ۳/ ۳۶۷ میں لکھتے ہیں

''أقرب الی الصحۃ'' (پیچھے تصحیح میں انکا نام شامل ہے وہیں ملاحظہ فرمائیں) ان کو صرف ''ثم لایعود'' کے الفاظ سے اطمینان نہیں اور زبیر علی زئی کا مسئلہ سند پر ہے جبکہ ہمارا مؤقف ''ثم لایعود' ' کے بغیر بھی ثابت ہے علاوہ ازیں ثقہ کی زیادت مقبول ہے اور امام وکیع زبردست ثقہ ہیں (ان کے ترجمہ میں ملاحظہ فرمالیا جائے) اور جب زیادت ثقہ کر رہا ہے تو قبول کر لینی چاہیے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بخاری ۱/ ۲۰۱ میں فرماتے ہیں ''وزیادۃ مقبولۃ اذا رواہ اھل الثبتُ '' ابن حزم لکھتے ہیں ''اخذ الزیادۃ واجب '' نیز لکھا ''اخذ الزیادات فرض لا یجوز ترکہ'' (المحلیٰ ۷/ ۸۰)

امام نووی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

''زیادۃ ثقۃ فوجب قبولھا ،ولا تردلنسیان او تقصیر''

(شرح مسلم نووی ۲/ ۳۷۳)

دیگر حوالے ثقہ زیادت کے قبول ہونے کے ملاحظہ فرمائیں:

(نصب الرایۃ ۱/ ۳۹، ۲۸۴، ۳۳۶، الجوھر النقی ۲/ ۱۵۵ ،مستدرک حاکم ۱/ ۳، قسطلانی شرح بخاری ۱/ ۸، تلخیص الحبیر ، نزل الابرار ص ۱۲۷، دلیل الطالب ص ۷۲۰)

لہذا یہ جرح بھی مردود ہے

امام عبدالحق الاشبیلی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا جائزہ:

مصنف نورالعینین صفحہ نمبر ۱۳۳ پر رقم طراز ہیں

''عبدالحق الاشبیلی نے کہا ''لایصح'' (الاحکام الواسطی ۱/ ۳۶۷)

جواب: امام عبد الحق الاشبیلی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کے الفاظ بھی مبہم ہیں اور مبہم جرح عند المحدثین قبول نہیں بلکہ مردود ہوتی ہے امام ابن القطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ نے عبد الحق الاشبیلی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "الاحکام الواسطی" کے رد میں "بیان الوہم والایہام فی کتاب الاحکام" تحریر فرمائی علاوہ ازیں امام ابن القطان رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کی تصحیح کے قائل ہیں جیسا کہ سابقہ سطور میں ہم نے بیان کیا، لہٰذا ان کی جرح مردود ہے

## امام یحیٰ بن معین رحمۃ اللہ علیہ کی جرح:

زبیر علی زئی نے نور العینین ص ۱۲۳ پہلے ایڈیشن میں صرف یحیٰ بن معین کا نام ذکر کیا اور انکی جرح نقل نہیں کی صرف تعداد دلائل بڑھانے کی خاطر ان کا نام جارحین میں شمار کیا جبکہ یحیٰ بن معین کی کسی کتاب میں انکی کوئی جرح موجود نہیں، اب نور العینین کے نئے ایڈیشن میں ان کا نام خارج کر دیا گیا

## امام ابن ملقن رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا جواب:

زبیر علی زئی نور العینین ص ۱۳۳ میں لکھتے ہیں:

"ابن ملقن نے اسے ضعیف کہا" (البدر المنیر ۳/۴۹۲)

جواب: یہ جرح بھی مبہم، غیر مفسر و باطل ہے اسلیئے قبول نہیں یہ حدیث سند و متن کے ساتھ صحیح ہے جیسا کہ ہم پچھلے صفحات میں تفصیلاً بیان کر چکے ہیں

**امام حاکم کی جرح:** نور العینین ص ۱۳۳ پر (۱۵) نمبر کے تحت امام حاکم کا نام بھی جارحین میں ذکر کیا ہے

جواب: حافظ ابن قیم نے دیگر محدثین و امام حاکم کے تمام اعتراضات نقل کر کے اسکا تفصیلی جواب دیا ہے (دیکھئے: تہذیب السنن مع مختصر السنن ۱/۳۶۸)

## امام نووی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح:

زبیر علی زئی نور العینین ص ۱۳۳ میں لکھتے ہیں ''النووی نے کہا ''اتفقوا علیٰ تضعیفة ''یعنی امام ترمذی کے علاوہ سب متقدمین کا اس حدیث کے ضعیف ہونے پر اتفاق ہے

جواب: سابقہ صفحات میں ہم نے محدثین کی ایک بڑی تعداد سے اس حدیث کو صحیح ثابت کیا ہے اور اگر کسی محدث کا کوئی اعتراض ہے بھی تو صرف ''ثم لایعود'' پر ہے اور ہمارا موقف اس کے بغیر بھی ثابت ہے لہذا یہ جرح بھی مردود ہے

## امام دارمی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح:

زبیر علی زئی نے نور العینین ص ۱۳۳ میں امام دارمی کا نام بھی جارحین میں نقل کیا ہے اور کوئی جرح نقل نہیں کی (بحوالہ تہذیب السنن ۲/ ۴۴۹) بلکہ لکھا کہ یہ حوالہ مجھے باسند نہیں ملا

جواب: زبیر علی زئی جو اپنے حلقہ احباب میں ذہبی زماں مانے جاتے ہیں کم از کم ابن قیم اور امام دارمی کے درمیان سند تو دیکھ لیتے دوسروں سے اسناد کا تقاضا اور اپنی بار بلا سند ہی جرح نقل کر دی حالانکہ یہ جرح (تلخیص الحبیر ۱/ ۲۲۱) میں یزید بن ابی زیاد والی روایت سے متعلق ہے اس لئے یہ جرح مردود ہے

## امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا جواب:

زبیر علی زئی نور العینین ص ۱۳۳ میں امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کا نام بھی جارحین میں شامل کیا ہے اور لکھا کہ یہ حوالہ مجھے باسند نہیں ملا

جواب: امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح بھی بلاسند ہے کیونکہ حافظ ابن قیم اور نووی دونوں کی امام

بیہقی تک سند موجود نہیں ہے لہذا یہ جرح بھی باطل و مردود ہے اور پھر خود ہی ان دونوں کے تحت لکھتے ہیں کہ یہ حوالہ مجھے با سند نہیں ملا، جب اس کی سند ہی نہیں تو ان کو جارحین میں بھرتی کرنے کا مقصد لہذا مہربانی کر کے یحییٰ بن معین کا نام جس طرح نئے ایڈیشن میں نکالا ہے یہ دونام بھی اسی طرح اگلے ایڈیشن میں نکال دیں

## امام محمد بن نصر المروزی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا جواب:

زبیر علی زئی نے محمد بن نصر المروزی رحمۃ اللہ علیہ کا نام بھی جارحین میں شامل کیا ہے دیکھئے نور العینین ص ۱۳۴

**جواب:** امام محمد بن نصر المروزی رحمۃ اللہ علیہ کا اعتراض بھی صرف "**ثم لایعود**" کے الفاظ پر ہے اور اس کا جواب امام ابن القطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ نے "**بیان الوھم والایھام**" میں دیا ہے اس حدیث کی تصحیح بھی فرمائی ہے لہذا امام المروزی رحمۃ اللہ علیہ کا نام جارحین میں شامل کرنا درست نہیں

## امام ابن قدامہ المقدسی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح:

نور العینین ص ۱۳۴ میں ابن قدامہ المقدسی کے حوالے سے تحریر کیا کہ انھوں نے اس کو ضعیف کہا ہے (المغنی ۱/۲۹۵)

**جواب نمبر۱:** امام ابن قدامہ المقدسی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح بھی غیر مفسر و مبہم ہونے کی وجہ سے باطل و مردود ہے

**جواب نمبر۲** نصب الرایہ ۱/۳۹۵ بحوالہ العلل دارقطنی فرماتے ہیں "**انہ حدیث صحیح الاھذا الفظ و کذالك قال احمد بن حنبل**" بے شک یہ حدیث صحیح ہے سوائے "**ثم لم یعد**" کے اور یہ بات امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے بھی کہی ہے جب امام احمد

بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ بھی اس حدیث کو صحیح مانتے ہیں اور صرف ''ثم لم یعد'' کی وجہ سے اعتراض ہے تو ہم بارہا یہ بیان کر چکے ہیں کہ ہماری بیان کردہ روایت تو ''ثم لم یعد'' کے بغیر ہے لہذا یہ جرح مردود ہے جمہور محدثین اس حدیث کو صحیح مانتے ہیں جیسا کہ تصحیح کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے

## امام ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ کی جرح:

علامہ ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ کی جانب جرح کی نسبت درست نہیں اگر انھوں نے جرح کی ہے تو اُن کی کتاب کا حوالہ پیش فرمائیں اپنے ہی غیر مقلد عالم کی کتاب یہ حوالہ نقل کرنا ہمارے لیے حجت نہیں یا ناقل سے ابن عبدالبر تک سند اور متن پیش فرمائیں اور جرح بھی مفسر ہو حالانکہ ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب ''التمھید لما فی الموطا من المعانی والاسانید ۹/۲۱۲'' میں رفع یدین کی بحث میں فرماتے ہیں کہ

''واختلف العلماء فی رفع الیدین فی الصلوٰۃ فروی ابن القاسم وغیرہ عن مالك أنه کان یری رفع الیدین فی الصلوٰۃ ضعیفاً الا فی تکبیرۃ الاحرام وحدھا و تعلق بھذا الروایة عن مالك اکثر المالکین''.

اور اختلاف کیا ہے علماء نے رفع یدین کے متعلق پس روایت کی ابن القاسم نے اور ابن القاسم کے غیر نے بھی امام مالک سے بے شک امام مالک نماز میں رفع یدین کرنے کو ضعیف سمجھتے تھے سوائے نماز کے شروع وقت کے رفع یدین اور اکثر مالکیوں نے امام مالک سے یہی بات کی ہے

اسی طرح ابن رشد رحمۃ اللہ علیہ نے (بدایۃ المجتھد ۱/۱۵۰) اور ابن القاسم نے (المدونۃ ۱/۶۸) میں یہی بات لکھی ہے لہذا امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اور اکثر مالکیوں کے نزدیک یہ حدیث ثابت ہے اور اس پر عمل ہے لہذا یہ حدیث صحیح ہے

زبیر علی زئی نے نور العینین کے ایڈیشن دوئم میں ابن عبدالبر رحمۃ اللہ علیہ کا نام جارحین سے خارج کردیا ہے

## امام قرطبی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح:

نور العینین ص ۱۳۴ جدید ایڈیشن میں ایک نئے حوالے کی بھرتی کی گئی ہے (۲۱) نمبر کے تحت لکھتے ہیں "قرطبی نے بھی حدیث ابن مسعود و حدیث براء کو غیر صحیح کہا (المفہم ۲/ ۱۹)

جواب: امام قرطبی رحمۃ اللہ علیہ نے ابوداؤد کا حوالہ لکھ کر لا یصح لکھا تو اس سے یہ حدیث ضعیف کیسے ہوگئی یہ ہی اگر آپ کا اصول ہے اور یہی علم اصول حدیث ہے تو یہ آپ کو مبارک، کیونکہ اصول حدیث کی کسی کتاب میں "لا یصح" کا معنی ضعیف نہیں لکھا جب جمہور محدثین اس روایت کو حسن یا صحیح فرما رہے ہیں تو ان کے مقابلے میں یہ مبہم بات کہاں قبول ہوسکتی ہے

## امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ اور الزام تدلیس

زبیر علی زئی غیر مقلد نے اپنی کتاب "نور العینین ص ۱۳۴" میں لکھا ہے کہ "اس روایت کا دارومدار جناب سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ پر ہے جیسا کہ اسکی تخریج سے ظاہر ہے جناب سفیان ثوری ثقہ، حافظ، عابد ہونے کے ساتھ ساتھ مدلس بھی تھے

جواب: اسکا جواب پچھلے صفحات میں تفصیلاً امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ اور تدلیس کے تحت دیا جا چکا ہے وہیں ملاحظہ فرمائیں

اعتراض: سفیان ثوری کی حدیث میں رکوع سے پہلے اور بعد کے رفع یدین کا ذکر نہیں یہ روایت مجمل ہے اور اسکو عام تصور کیا جائے تو تارکین رفع الیدین کا خود اس پر عمل نہیں

(نور العینین ص ۱۳۹)

جواب: یہ اعتراض اس بات کی دلیل ہے کہ زبیر علی زئی بھی اس روایت کو صحیح ماننے پر مجبور

ہیں لیکن اس روایت کو مجمل قرار دینا اُن کی کم فہمی ہے رہا یہ شبہ کہ ہم وتر اور عیدین میں رفع یدین کر کے اس روایت پر عمل نہیں کرتے تو جناب سے گزارش ہے کہ کہ وتر اور عیدین میں حضور ﷺ اور صحابہ کرام سے انکا ترک ثابت نہیں جبکہ باقی نمازوں میں حضور ﷺ اور صحابہ کرام علیہم الرضوان سے رفع یدین تکبیر تحریمہ کے علاوہ کا ترک ثابت ہے جیسا کہ پچھلے صفحات میں تفصیلاً بیان کر دیا گیا ہے ورنہ اگر زبیر علی زئی اور انکے ہمنواؤں میں علمی طاقت ہے تو نبی کریم ﷺ وصحابہ کرام علیہم الرضوان سے ثبوت پیش کریں کہ وہ وتر اور عیدین کی نماز میں تکبیر کے ساتھ رفع یدین نہیں کرتے تھے لہذا جہاں حضور ﷺ اور صحابہ کرام رفع یدین کرتے ہیں ہم بھی کرتے ہیں اور جہاں وہ نہیں کرتے ہم بھی نہیں کرتے لہذا اس اعتراض کی بھی کوئی حیثیت نہیں رہ جاتی

ثانیاً: یہاں بحث عام نمازوں کی ہو رہی ہے نہ کہ وتروں اور عیدین کی زبیر علی زئی اصل مسئلہ سے توجہ ہٹانا چاہتے ہیں ورنہ زبیر علی زئی میں یہ علمی طاقت بھی نہیں ہے کہ آپ غیر مقلدین کا وتر میں بعد از روع ہاتھ اٹھا کر دعائے قنوت پڑھنے کا ثبوت پیش کر سکیں آپ کا یہ عمل تو حقیقت میں رافضیوں کا شعار ہے

## عدم ذکر سے نفی ذکر لازم نہیں آتا

ہماری بیان کردہ روایت اور دیگر روایات میں صرف عدم ذکر ہی نہیں بلکہ وضاحت بھی موجود ہے کہ تکبیر تحریمہ کے ساتھ رفع یدین کیا اور پھر پوری نماز میں رفع یدین نہ کیا جیسا کہ حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی بعض روایات میں ہے اور حضرت عمر، حضرت علی، حضرت عبداللہ بن عمر رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کی روایات میں بھی اسی طرح ہے صرف اپنے مخالف کی حدیث پاک کو نہ ماننے کا بہانہ ہے ورنہ یہ حدیث صحیح اور واضح ہونے کے ساتھ ساتھ امت مسلمہ کا کثرت عمل بھی اسکو تسلیم کرنے کی طرف راغب کرتا ہے مگر کیا کیا

جائے کہ بعض لوگ خادم حدیث بن کر در پردہ انکار حدیث کی مہم چلانے کا کام بخوبی سر انجام دے رہے ہیں اللہ کریم ہدایت نصیب فرمائے

## ﴿نفی واثبات کا اعتراض اور اثبات کا مقدم ہونا﴾

زبیر علی زئی لکھتے ہیں ''سفیان کی حدیث میں نفی ہے اور صحیحین وغیرہما کی متواتر احادیث میں اثبات ہے یہ بات عام طلباء کو بھی معلوم ہے کہ اثبات نفی پر مقدم ہوتا ہے''

(نور العینین ص۱۴۰)

جواب: اگر زبیر صاحب اور انکے ساتھی اسی اُصول پر قائم ہیں تو ذرا سجدوں میں اثبات رفع الیدین کی احادیث جو سنن نسائی، ابوداود، مصنف ابن ابی شیبہ، جزء رفع الیدین للبخاری میں سند صحیح کے ساتھ موجود ہیں نفی کے مقابلے میں اثبات پر عمل کر کے دکھائیں اور اثبات نفی پر اُس وقت مقدم ہوتا ہے جب نفی کرنے والے کا علم اس چیز کو محیط نہ ہو جس کی نفی کی جارہی ہے اگر راوی کا علم اس چیز کو محیط ہے جیسا کہ اس جگہ ہے تو اثبات نفی کا حکم برابر ہوگا اور اس میں شک نہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں ہمیشہ رہے اور شاذ و نادر ہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے جدا ہوئے حتیٰ کہ لوگ انھیں اہل بیت سے گمان کرتے تھے معلوم ہوا کہ انھیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کے بارے میں مکمل علم تھا لہذا یہ اصول نہیں چلے گا

## ﴿تکبیر تحریمہ اور بار بار رفع یدین﴾

زبیر علی زئی لکھتے ہیں کہ ''بعض علماء نے کہا کہ اس حدیث کا یہ مطلب ہے کہ تکبیر تحریمہ کے ساتھ صرف ایک دفعہ رفع یدین کیا بار بار نہیں ملاحظہ فرمائیں مشکوٰۃ المصابیح ص ۷۷ (نور العینین ص ۱۴۱)

جواب: گزارش ہے کہ جب روایت میں یہ بات نقل نہیں کہ بار بار رفع یدین کیا اور نہ ہی صحابہ، تابعین، تبع تابعین نے یہ بات فرمائی یہ صرف قیاس ہی قیاس ہے ورنہ ان علماء کا نام باحوالہ بتایا جائے نہ کوئی ایسا کرتا ہے بلکہ پوری نماز میں صرف ایک دفعہ تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کرنا ہے اس بات کی صراحت حدیث میں موجود ہے لہذا حدیث کے مقابلہ میں بے دلیل اندھی تقلید کا جواز زبیر علی زئی صاحب کے پاس کہاں سے آیا؟

## حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور رفع یدین کا فرض ہونا

صاحب نور العینین حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ پر اعتراض کرتے ہوئے آخری بات کے ضمن میں لکھتے ہیں:

"حافظ ابن حزم عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی اس حدیث کے بارے میں المحلیٰ میں لکھتے ہیں [اگر یہ حدیث نہ ہوتی تو ہر جھکنے، بلند ہونے، تکبیر اور تمہید کے وقت رفع یدین فرض ہوتا] انتہی (المحلیٰ ۴/ ۸۸)" (نور العینین ۱۴۲)

جواب:

حافظ ابن حزم کی بات سے جو نتیجہ زبیر صاحب نے اخذ کیا ہے اس طرح تو انھوں نے اس حدیث کو تسلیم کر لیا اگر اس حدیث کی کوئی حیثیت نہ ہوتی تو یقیناً رفع یدین فرض ہوتا اور بالاتفاق غیر مقلدین کے یہاں بھی فرض نہیں اگر فرض سمجھا جائے تو ابن حزم کے مطابق ہر جھکنے، بلند ہونے، تکبیر اور تمہید کے وقت بھی فرض ہونا چاہیے جبکہ تمام غیر مقلدین کے نزدیک یہ فرض کیا سنت و مستحب بھی نہیں لہذا یہ حدیث صحیح ہے اور آپ ایک بھی صحیح، مرفوع، متصل، غیر معارض و غیر منسوخ روایت پیش نہیں کر سکتے جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا آخری نماز تک یا ساری زندگی رفع یدین رکوع اور رکوع سے سر اٹھاتے

وقت اور دوسری ر ... ت سے کھڑے ہوتے وقت کا بیان ہو

## ﴿صحابی رسول عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر غیر مقلدین کے اعتراضات کا جائزہ﴾

غیر مقلدین حضرات بشمول عبداللہ روپڑی، محمد جونا گڑھی، ابو حامد محمد عثمان ودیگر کہ اس حدیث میں حضرت عبداللہ بن مسعود کو غلطی لگی ہے اور وہ بھول گئے جیسے ان سے کچھ غلطیاں ثابت ہیں مثلاً:

۱)۔ معوذتین اور فاتحہ کو قرآن تسلیم نہ کرتے تھے حالانکہ ان کا قرآن ہونے پر اجماع ہے

۲)۔ تطبیق کرتے یعنی ہاتھوں کو رکوع میں گھٹنوں کے درمیان رکھتے تھے حالانکہ یہ منسوخ ہے

۳)۔ سورۃ واللیل اذا یغشیٰ میں وما خلق الذکر والانثیٰ کے بجائے والذکر والانثیٰ پڑھتے تھے

۴)۔ دو مقتدی ہوں تو ان کا مذہب تھا کہ ان کے درمیان میں کھڑے ہو جاتے حالانکہ یہ جمہور کے خلاف ہے

۵)۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور رضی اللہ عنہ کو نہیں دیکھا کہ آپ نے کوئی نماز بے وقت پڑھی ہو مگر دو نمازیں (۱) مزدلفہ میں حج کے موقع پر مغرب اور عشاء جمع کیں (۲) صبح کی نماز فجر کے وقت معتاد سے پہلے پڑھی حالانکہ عرفات میں بھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جمع بین الصلوٰتین کیا ہے مگر عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو اس کا علم نہیں لہذا یہاں اس روایت (ترک رفع یدین) میں بھی انھیں ایسی ہی غلطی لگی ہے اور یہاں بھی وہ بھول گئے جس طرح قرآن وحدیث کی کئی باتوں کو بھول گئے

**جواب:** صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پر جرح کرنا رافضیوں کا شیوہ ہے کیونکہ رافضی یہ کہتے ہیں کہ ہم صحابہ کرام کے فیصلوں کے پابند نہیں یہ اُنکی بدعات ہیں (معاذ اللہ) غیر

مقلدین بھی یہی کچھ کر رہے ہیں مثلاً: بیس رکعات تراویح، طلاق ثلاثہ، جمعہ کی دوسری اذان وغیرہ کو یہ تسلیم نہیں کرتے اور انکو بدعات میں شمار کرتے ہیں اور غیر مقلدین کا تو یہ مشہور مسئلہ ہے کہ صحابہ کرام کے اقوال وافعال ہمارے لیے حجت نہیں جبکہ محدثین کرام کی کثیر تعداد یہ فرماتی ہے کہ کسی صحابی رسول ﷺ پر جرح جائز نہیں

اب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر اٹھائے گئے اعتراضات کے جوابات نمبر وار درج کیے جاتے ہیں

## ۱)۔ معوذتین اور فاتحہ کو قرآن تسلیم نہ کرنا:

یہ صحابی رسول ﷺ پر کذب وافترا ہے زبردست بہتان ہے

اول: علامہ ابن حزم ظاہری (المحلی ج ا ص ۱۳) میں لکھتے ہیں

''وکل ماروی عن ابن مسعود من ان المعوذتین وام القرأن لم تکن فی مصحفه فکذب موضوع لا یصح وانما صحت عنه قرأة عاصم عن زر بن جیش عن ابن مسعود وفیها ام القرآن والمعوذتان''۔۔۔الخ

اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے مصحف میں فاتحہ کے نہ ہونے کی ہر روایت جھوٹی اور صحیح نہیں ہے حالانکہ قرأۃ عاصم عن زر بن جیش عن ابن مسعود صحیح ثابت ہو چکی ہے اور اس میں فاتحہ اور معوذتین موجود ہے

دوم: امام نووی رحمۃ اللہ علیہ ''المجموع شرح مہذب ۳۹۶/۳'' میں لکھتے ہیں:

''وما نقل عن ابن مسعود رضی الله عنه فی الفاتحة والمعوذتین باطل لیس بصحیح''

اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے فاتحہ اور معوذتین (انکا قرآن میں سے نہ ہونا) جو نقل کیا گیا ہے تو وہ

باطل اور صحیح نہیں ہے

اسی طرح امام نووی رحمۃ اللہ علیہ ''شرح مسلم نووی ۶/۹۶'' میں تحریر فرماتے ہیں:

''وفیہ دلیل واضح علی کونھما من القرآن ورد علی من نسب الی ابن مسعود خلاف'

اور اس میں واضح دلیل ہے معوذتین کے قرآن میں سے ہونے پر اور رد ہے اس شخص پر جس نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی طرف اس کے خلاف منسوب کیا ہے

شرح مسلم ۱/۱۰۹ میں تحریر فرماتے ہیں

''واما ابن مسعود فرویت عنہ روایات کثیرۃ منھا مالیس بثابت عند اھل النقل''

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے جو روایتیں کی گئی ہیں ان میں سے بہت سی ایسی روایتیں ہیں جو محدثین کرام کے ہاں غیر ثابت ہیں

سوم: علامہ فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

''الاغلب علی الظن أن نقل ھذا المذھب عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ نقل کاذب باطل''

غالب ظن یہی ہے کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے اس مذہب کی نقل جھوٹ ہے باطل ہے

(مفاتیح الغیب ۱/۱۷۸، الاتقان فی علوم القرآن ۱/۲۱۲)

چہارم: علامہ بحر العلوم ''فواتح الرحموت شرح مسلم الثبوت ۳/۱۶'' میں رقم طراز ہیں

''ان نسبۃ الانکار الی ابن مسعود رضی اللہ عنہ باطل''

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی طرف معوذتین کے انکار کی نسبت باطل ہے

پنجم: علامہ تاج الدین سبکی رحمۃ اللہ علیہ طبقات الشافعیۃ الکبریٰ ج ۳ ص ۲۵۸ میں لکھتے ہیں:

''وقد القاضی ابو بکر فی کتابه الانتصار للقرآن وهو الکتاب العظیم الذی لا ینبغی لعالم ان یخلو عن تحصیله بابا کبیرا بین فیه خطاء الناقل لهذه المقالة عن عبد الله بن مسعود وان الدلیل القاطع قائم علی کذبه علی عبد الله و براة عبد الله منها۔۔۔۔۔الخ۔

ترجمہ: قاضی ابوبکر ابن العربی مالکی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب الانتصار للقرآن میں باب باندھا ہے اس میں انہوں نے معوذتین کے انکار کے ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب قول کی خطا بیان کی ہے اور اس قول کے جھوٹے ہونے پر دلیل قطعی قائم کی ہے اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اس جھوٹے قول سے بری ہیں

(دیکھئے: الانتصار للقرآن للباقلانی ۱/۳۰۱،۳۰۲)

ششم: حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ ''تفسیر ابن کثیر ج ۸/ ۵۳۱'' میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے انکار معوذتین من القرآن کی روایات ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں شاید کہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے رجوع کرلیا ہے

## ﴿حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور معوذتین کا قرآن ہونا﴾

اول: امام طبرانی رحمۃ اللہ علیہ معجم الکبیر ۲۰/ ۲۱۵ رقم ۱۶۷۹، معجم الاوسط ۳/ ۱۱۶ رقم ۲۶۵۸ میں لکھتے ہیں:

[عن ابی مسعود عن النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال لقد انزل علی آیات لم ینزل علی مثلهن : المعوذتین]

یعنی نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تحقیق معوذتین کی مثل کوئی آیات نازل نہیں ہوئیں

علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ درمنثور جز ۱۵/ ۷۸۵ میں اس حدیث کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں ''باسناد حسن'' اس کی سند حسن ہے

دوم: حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ "تفسیر ابن کثیر ۸/۵۳۰" میں لکھتے ہیں

"قال احمد حدثنا وکیع حدثنا سفیان عن عاصم عن زر قال سألت ابن مسعود عن المعوذتین فقال سألت النبی ﷺ عنهما فقال قیل لی، فقلت لکم، فقولوا قال ابی فقال لنا النبی ﷺ فنحن نقول"

ترجمہ: زر بن جیش رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے معوذتین کے بارے میں پوچھا تو حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے جواباً فرمایا کہ میں نے بھی نبی ﷺ سے انکے بارے میں پوچھا تھا تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ مجھے (بذریعہ جبرئیل علیہ السلام) کہا گیا ہے کہ تم معوذتین کو پڑھا کرو تو میں تمہیں بھی حکم کرتا ہوں کہ تم بھی پڑھا کرو حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے یہ سن کر فرمایا کہ ہمیں جناب نبی ﷺ نے پڑھنے کا حکم دیا ہے اور ہم بھی پڑھا کرتے ہیں

(مسند احمد ۵/۱۲۹)

لہذا جب عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے یہ بات ثابت ہے تو نفی کی روایات موضوع اور باطل ٹھہرتی ہیں تو ان سے استدلال کرنا کیسا اس طرح آپ کا یہ اُصول کہ اثبات نفی پر مقدم ہے ساقط ہو جاتا ہے

## ۲) وماخلق الذکر والانثیٰ اور والذکر والانثیٰ کا تجزیہ:

یہ اعتراض کم علمی کی بنا پر مبنی ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ وماخلق الذکر والانثیٰ کی بجائے والذکر والانثیٰ پڑھا کرتے تھے یہ اختلاف قرأۃ ہے نہ کہ غلطی کیونکہ یہی قرأۃ حضرات صحابہ کرام میں سے حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کی بھی تھی دیکھئے

[صحیح بخاری ۱/ ۵۲۹، ۱/ ۵۳۰، ۱/ ۵۳۱، ۲/ ۷۳۷، و مسند احمد بن حنبل ۶/ ۴۴۹، ۶/ ۴۵۱]

بخاری شریف کتاب التفسیر میں ابوالدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

''قال وانا سمعتها من فی النبی ﷺ وھؤلآءِ یابون علینا''

اور میں نے بھی حضور ﷺ کے منہ مبارک سے اس سورۃ کو (والذکر والانثیٰ) اسی طرح سنا ہے لیکن شام والے نہیں مانتے

(صحیح بخاری ۶/۲۱۰ رقم ۴۹۴۳ باب والنھار اذا تجلی)

ایک اور مقام پر بخاری شریف میں ہے:

''قال کیف سمعته یقرأ واللیل اذا یغشی قال علقمة والذکر والانثیٰ قال اشھد انی سمعت النبی یقرأ ھکذا و ھولآ یریدونی علی ان اقرا وما خلق الذکر والانثیٰ والله لا اتابعھم''

فرمایا: (عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ) واللیل اذا یغشی کس طرح پڑھتے تھے علقمہ نے کہا والذکر والانثی فرمایا: میں گواہی دیتا ہوں میں نے حضور رضی اللہ عنہ سے اسی طرح پڑھتے سنا ہے مگر یہ شام والے چاہتے ہیں کہ یوں پڑھو وما خلق الذکر والانثی میں تو خدا کی قسم اس طرح نہیں پڑھوں گا (صحیح بخاری ۶/۲۱۰ رقم ۴۹۴۴)

علاوہ ازیں یہ قرأت حضرت علی وعبداللہ بن عباس رضوان اللہ علیہم کی بھی ہے دیکھئے:

(الجوھر النقی ۲/۸۲)

حالانکہ نبی کریم ﷺ ارشاد فرماتے ہیں:

''من سرہ ان یقرأ القرأن کما انزل فلیقرأہ علی ابن ام عبد''

جس شخص کو پسند ہو وہ قرآن کو ویسے ہی پڑھے جیسے کہ نازل کیا گیا تو اس کو چاہیے ابن مسعود کی قرأۃ پر پڑھے (المستدرک للحاکم ۲/۲۴۶ رقم ۲۸۹۳، سنن ابن ماجہ ص ۳۱)

## ۳) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور تطبیق:

تطبیق کی منسوخیت کا اعتراض لکھ کر ترک رفع یدین کی حدیث کو نہ ماننا درست نہیں جیسا کہ

نور العینین ص۱۴۲ پر لکھا

جواب:

مصنف ابن ابی شیبہ ۱/ ۲۴۵ طبع ہند میں روایت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ تطبیق اور گھٹنوں پر ہاتھ رکھنے کو برابر سمجھتے تھے حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ (فتح الباری ۲/ ۲۲۷) میں فرماتے ہیں (اسنادہ حسن)

دوم: ترک رفع الیدین کو تطبیق پر قیاس کرنا مع الفارق ہے اس لیے کہ تطبیق رکوع میں کی جاتی ہے جو خفیہ ہوتی ہے

اور مقتدی کو با آسانی نظر نہیں آسکتی اور رفع الیدین مقتدی کو با آسانی نظر آسکتا ہے دوسری بات یہ کہ ترک رفع الیدین کے راوی صرف عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ ہی نہیں بلکہ جمہور صحابہ کرام ہیں لہذا یہ اعتراض لا حاصل ہے

**۴) عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور دو مقتدیوں کے درمیان کھڑا ہونا:**

یہ اعتراض بھی درست نہیں اس لیے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا طریقہ بھی عام صحابہ کرام کی طرح تھا چنانچہ حضرت اسود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں

''دخلت انا و عمّی علقمة علیٰ عبد الله بن مسعود رضی الله عنه بالهاجرة. قال فقام الظهر لیصلی فقمنا خلفه فاخذ بیدی و یدعمی ثم جعل احدنا عن یمینه. والآخر عن یساره ثم قام. بیننا فصففنا خلفه صفّا واحدا ثم قال هکذا کان رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم یفعل اذا کانوا ثلثة''

میں اور میرے چچا علقمہ دو پہر کے وقت حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر داخل ہوئے جب ظہر کا وقت ہوا تو آپ نماز پڑھنے کے لئے کھڑے ہوئے ہم بھی آپکے پیچھے

کھڑے ہوگئے پس آپ نے میرے اور میرے چچا کے ہاتھ کو پکڑا ایک کو دائیں جانب دوسرے کو بائیں جانب کر دیا اور آپ درمیان میں کھڑے ہوگئے پس ہم نے آپ کے پیچھے صف بنائی ایک ہی صف پھر نماز سے فارغ ہونے کے بعد عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا ہی کرتے تھے جبکہ تین آدمی ہوتے

(مسند احمد ۱/۴۵۹ رقم ۴۳۸۶ اسنادہ حسن)

جب عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے اس فعل کی نسبت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف کی تو اب اعتراض کس بات پر ہے؟

## ۵) عرفات میں جمع بین الصلوتین اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ:

یہ اعتراض بھی کم علمی ہے کیونکہ امام نسائی (سنن نسائی ۲/۳۶ کتاب الحج بین الظہر والعصر) میں روایت کرتے ہیں

''اخبرنا اسماعیل بن مسعود عن خالد عن شعبة عن سلیمان عن عمارة عن عمیر عن عبد الرحمن بن یزید عن عبد الله قال کان رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم یصلی الصلوٰة لوقتها الاّ بجمع و عرفات''

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم عرفات اور مزدلفہ کے علاوہ ہمیشہ نماز وقت پر ادا کرتے تھے

اس روایت میں نماز عرفات کی تصریح ہے اور اصول کی بات ہے کہ ثقہ کی زیادت معتبر ہے لہذا یہ اعتراض بھی لغو ہے

## ﴿مناقب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ﴾

۱) ''حدثنا سفیان بن وکیع نا ابی عن سفیان الثوری عن ابی اسحاق عن

الحارث عن علی قال قال رسول اللہ ﷺ لو کنت مؤمرا احدا من غیر مشورۃ لا مرت ابن ام عبد"

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا اگر میں کسی کو بغیر مشورہ کے امیر بناتا تو حضرت عبداللہ بن مسعود کو بناتا

(جامع ترمذی ابواب المناقب ۲/۴۴۷ مترجم، المستدرک للحاکم ۳/ ۳۵۹ رقم ۵۳۸۹)

۲) حدثنا ھنادنا ابو معاویۃ عن الاعمش عن شفیق بن سلمۃ عن مسروق عن عبد اللہ بن عمرو قال قال رسول اللہ ﷺ خذوا القرأن من اربعۃ من ابن مسعود وابی بن کعب و معاذ بن جبل و سالم مولیٰ ابیٰ حذیفۃ ھذا حدیث حسن صحیح

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا چار آدمیوں حضرت عبداللہ بن مسعود، ابی بن کعب، معاذ بن جبل، اور سالم مولیٰ ابی حذیفہ رضی اللہ عنہم سے قرآن حاصل کرو، یہ حدیث حسن صحیح ہے

(صحیح مسلم کتاب ۷/ ۱۷۸ رقم ۶۴۸۸ فضائل الصحابہ، جامع ترمذی ابواب المناقب ۲/۴۴۷ مترجم)

۳) حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں میں اور میرا بھائی یمن سے آئے ایک مدت تک ہم یہی سمجھتے رہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ کے اہل بیت سے ہیں (صحیح مسلم ۷/ ۱۴۷ رقم ۶۴۸۲، جامع ترمذی ۲/۴۴۳)

۴) مستدرک حاکم ۳/ ۳۵۹ رقم ۵۳۸۷ میں بسند صحیح مروی ہے:

حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا جو چیز ابن مسعود رضی اللہ عنہ تمہارے لیے پسند کریں اُسے میں بھی پسند کرتا ہوں اور راضی ہوں

## کیا رفع یدین کرنا ضروری ہے؟

غیر مقلدین نے مسئلہ رفع الیدین کو ضروریات دین میں شامل کیا ہوا ہے کہ اسکے

بغیر نماز نہیں

ہوتی جیسا کہ "نور العینین میں ص ۱۸۱ پانچواں باب "رفع یدین کرنا ضروری ہے" لہذا

ملاحظہ فرمائیے محدثین کی نظر میں یہ مسئلہ کیسا ہے کیا اس کے بغیر نماز نہیں ہوتی؟

### حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ:

آپ کتاب (الام ۱/ ۸۹تا۹۱) میں فرماتے ہیں "جس شخص نے رفع یدین ان تمام مقامات میں چھوڑ دیا ہو جہاں اُسے کہا گیا عمداً یا سہواً فرضی نماز ہو یا نافلہ تو اس کی نماز درست ہے نہ اعادہ کی ضرورت ہے نہ سجدہ سہو کی البتہ میں ترک رفع یدین کو ناپسند کرتا ہوں مخلصاً

### حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ:

بدائع الفوائد ۳/ ۹۰ طبع مصر لابن القیم میں ہے:

"ابو داؤد قلت لاحمد افتتح الصلوٰة ولم یرفع یدیه الیعید قال لا حجة ان النبی ﷺ لم یعلمه لا اعرابی"

امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا ایک آدمی نماز شروع کرتا ہے اور رفع یدین نہیں کرتا تو کیا وہ نماز کا اعادہ کرے تو آپ نے فرمایا نہ کرے اسکی دلیل یہ ہے کہ حضور ﷺ نے اعرابی کو رفع یدین کی تعلیم نہیں دی

### حضرت عطاء بن ابی رباح رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ:

مصنف عبدالرزاق ۲/ ۷۱ برقم ۲۵۳۶ میں ہے

''عبد الرزاق عن ابن جريج قال قلت العطاء أرأيت ان نسيت أن اكبر بيدى فى بعض ذالك أعود للصلوٰة قال لا''

ابن جریج فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عطاء بن ابی رباح رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ اگر میں بعض مقامات پر رفع یدین کرنا بھول جاؤں تو اعادہ نماز کروں آپ نے فرمایا کہ نہیں

## علامہ کرمانی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ:

علامہ کرمانی (شرح بخاری ۵/ ۱۰۷) میں فرماتے ہیں

''اجمعت الامة على استحباب رفع اليدين عند تكبيرة الاحرام و اختلفوا فيما سواها''

اُمت کا مسلمہ رفع الیدین تکبیر تحریمہ کے مستحب ہونے پر اجماع ہے اس کے علاوہ رفع الیدین کے استحباب میں اختلاف ہے

## علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ:

علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ شارح مسلم اپنی شرح مسلم نووی ۱/ ۱۶۸ میں رفع یدین کو مستحب قرار دیتے ہیں اور فرماتے ہیں ''واجمعوا على انه لا يجب شئى من الرفع'' اور اس بات پر (محدثین) کا اجماع ہے کہ رفع یدین کسی مقام پر واجب نہیں

معلوم ہوا کہ اس کو ضروری، واجب کہنا درست نہیں جیسا کہ نور العینین میں زبیر علی زئی غیر مقلد نے باب قائم کیا ہے: ([رفع الیدین کرنا ضروری ہے]) دیکھئے (نور العینین باب ۵) دیگر غیر مقلدین بھی یہی کہتے ہیں ضروری کا معنی فرض و واجب ہے تو نماز نہ ہوئی جبکہ عموماً غیر مقلدین کے علماء و مناظرین اس کو سنت کہتے ہیں

اسی مکتبہ فکر کے شیخ الکل مولانا سید نذیر حسین دہلوی کا سنت کے رہ جانے پر فتویٰ ملاحظہ

فرمائیں:

سوال: کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ نماز جمعہ بغیر خطبہ کے ہو جاتی ہے یا نہیں اور خطبہ داخل نماز جمعہ ہے یا نہیں، بینوا وتو جرو

الجواب: نماز جمعہ بغیر خطبہ کے ہو جاتی ہے اور خطبہ داخل نماز جمعہ نہیں ہے اس لیے کہ خطبہ سنت مؤکدہ اور شعار اسلام سے ہے نہ واجب نہ شرط مگر بغیر خطبہ کے نماز جمعہ نہ آنحضرت ﷺ سے ثابت ہے اور نہ صحابہ اور تابعین وغیرہ سے منقول بلکہ خطبہ پر مواظبت و مداومت حضرت ﷺ وصحابہ رضی اللہ عنہم وتابعین رحمہم اللہ اجمعین وغیرہ کے پائی جاتی ہے چنانچہ تفصیل ذیل سے واضح ہوگا پس ترک کرنا اسکا ہرگز نہ چاہیے اگرچہ اسکے ترک سے جمعہ میں کچھ خلل شرعی نہیں واقع ہوتا

(فتاوٰی نذیریہ ۱/۶۱۶)

# فتاویٰ نذیریہ کا عکس



حررہ خادم العلماء محمد حسن عفی اللہ عنہ وعن جمیع المؤمنین و آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العٰلمین

سید محمد نذیر حسین

**ھو الموفق:۔** اس مضمون میں کوئی شبہ نہیں ہے کہ شعر ایک کلام ہے جس کا مضمون اچھا ہے، وہ اچھا ہے، اور جس کا برا ہے، وہ برا ہے، مگر ساتھ اس کے خطبہ میں شعر کا پڑھنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں، اور آپ کے بعد خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم سے بھی ثابت نہیں، خطبہ نبویہ وخطبات خلافت راشدہ اشعار سے خالی ہوتے تھے علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین المھدیین صلی اللہ علیہ وسلم وسنۃ خلفائہ الراشدین المھدیین اولی۔ ھذا ما عندی واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔ کتبہ محمد عبدالرحمن المبارکفوری عفی اللہ عنہ

**سوال:۔** کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ نماز جمعہ بغیر خطبہ کے ہو جاتی ہے یا نہیں، اور خطبہ داخل نماز جمعہ ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:۔** نماز جمعہ بغیر خطبہ کے ہو جاتی ہے، اور خطبہ داخل نماز جمعہ نہیں ہے اس لئے کہ خطبہ سنت مؤکدہ اور شعائر اسلام سے ہے، نہ واجب اور نہ شرط، اگر بغیر خطبہ نماز جمعہ نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے، اور نہ صحابہ اور نہ تابعین وغیرہ سے بلکہ خطبہ پر مواظبت ومداومت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم وصحابہ رضی اللہ عنہم وتابعین رحمہم اللہ وغیرہ سے پائی گئی ہے۔ چنانچہ تفصیل ذیل سے واضح ہوگا، پس ترک کرنا اس کا ہرگز نہیں چاہیے اگرچہ اس کے ترک سے جمعہ میں کچھ خلل شرعی نہیں واقع ہوتا ہے، جیسا کہ فتح الربانی فی فتاوی الشوکانی وسیل الجرار المتدفق علی حدائق الازہار وروضۃ الندیہ میں مذکور ہے۔ لم یقم دلیل صحیح معتبر یدل علی وجوب الخطبۃ فی الجمعۃ حتی یکون شھودھا واجبا ومجرد الفعل الذی وقعت المداومۃ علیہ لا یستفاد منہ الوجوب بل یستفاد منہ ان ذلک المفعول علی الاستمرار سنۃ من السنن المؤکدۃ فالخطبۃ فی الجمعۃ من السنن المؤکدۃ والشعار من شعائر الاسلام لم تترک منذ شرعت الی موتہ صلی اللہ علیہ وسلم ولا قیمت صلوۃ جمعۃ بغیر خطبۃ وھکذا بعد عصرہ فی جمیع الاعصار

---

[1] ہم نے آج تک کوئی ایسی صحیح ومعتبر دلیل نہیں دیکھی جس سے خطبہ کا وجوب ثابت ہوتا ہو، ہاں ایسا عمل ہمیشہ سے عمل ہوتا آرہا ہو اس سے سنت مؤکدہ کا ثبوت مل سکتا ہے، نہ واجب کا، سو جمعہ میں خطبہ سنت مؤکدہ اور اسلام کا شعار ہے، جب سے جمعہ شروع ہوا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات تک اور اس کے بعد بھی ہر زمانہ

ن هذا العصر لم تترك فی قطر من اقطار المسلمين ولا اهملت فی عصر من العصور الاسلامية واما كونها واجبة مفترضة فلم يات فی كتاب الله سبحانه ولا فی سنة رسوله صلی الله عليه وسلم مايدل علی ذلك ولا بلغ الينا مايفيد الوجوب كذا فی الفتح الربانی انتهی ما فی الموعظة الحسنة وغيرها واما فی كون الخطبة شرطا للصلوة فعدم وجود دليل يدل عليه لا يخفی علی عارف فان شان الشرطية ان يؤثر عدمها فی عدم المشروط فهل من دليل يدل علی ان عدم الخطبة يؤثر فی عدم الصلوة كذا فی الروضة الندية شرح الدرر البهية. والله اعلم بالصواب. حرره السيد شريف حسين عفی عنه

| | | |
|---|---|---|
| سید محمد نذیر حسین | | السید احمد حسن ۱۲۸۹ |
| ...ن سید کونین شد<br>سید شریف حسین ۱۲... | ابو البرکات حافظ محمد المعتصم<br>بحبل الله الاحد ۱۲۹۲ھ | خادم شریعت رسول الثقلین<br>تلطف حسین ۱۲۹۲ |
| | محمد غلام اکبر خان محمدی المدنی ۱۳۸۹ | محمد عبد الحميد ۱۲۹۳ |

...ہے چھوڑا گیا، لیکن اس کا واجب یا فرض ہونا نہ تو کتاب اللہ سے ثابت ہے، نہ سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے، اور جس ...ہے، کہ خطبہ کا نماز کے لئے شرط ہو، اس کی کوئی دلیل نہیں ہے۔ کیونکہ شرط کا عدم مشروط کے عدم کو مستلزم ہوتا ہے، تو کیا ...دلیل مل سکتی ہے، کہ عدم خطبہ عدم نماز میں مؤثر ہو۔

جب ایک سنت مؤکدہ پر حضور ﷺ، صحابہ وتابعین کی مواظبت بھی ثابت اور اس کے ترک سے آپکے نزدیک نماز جمعہ میں کچھ خلل شرعی نہیں تو پھر نماز کا رفع یدین تو مستحب ہے اور اگر سنت موکدہ بھی مان لیا جائے تو شیخ الکل کے فتویٰ کے مطابق نماز میں خلل شرعی نہیں ہونا چاہیے بات واضح ہے مگر ضد اور تعصب کا علاج ہمارے پاس نہیں

 

## حدیث عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر عمل کرنے والے صحابہ کرام

۱) خود عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

۲) حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ

۳) حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

۴) حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ

۵) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ

۶) حضرت علی رضی اللہ عنہ

۷) حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ

۸) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ

۹) حضرت عباد بن زبیر رضی اللہ عنہ

۱۰) عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ

۱۱) حضرت ابوحمید ساعدی رضی اللہ عنہ

۱۲) حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ

۱۳) حضرت انس رضی اللہ عنہ

۱۴) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ

۱۵) جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ

اور بہت سے صحابہ کرام علیہ الرضوان جن کی روایات نقل نہ ہوسکیں اس کے ثبوت کیلئے درج ذیل کتب کی طرف رجوع فرمائیں:

جامع ترمذی، مصنف ابن ابی شیبہ، شرح معانی الآثار للطحاوی، موطا امام محمد، مسند حمیدی

،مسند احمد، کتاب الحجۃ علی اہل المدینہ، سنن دار قطنی، سنن الکبریٰ بیہقی، صحیح ابی عوانہ وغیرہ

## امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان:

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ لکھ کر فرماتے ہیں:

''وبه يقول غير واحد من اهل العلم من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم والتابعين وهو سفيان واهل الكوفة'' اوراسی ترک رفع یدین کے قائل تو بے شمار اہل علم صحابہ کرام اور تابعین ہیں، سفیان ثوری اور اہل کوفہ کا بھی یہی مسلک ہے

(جامع ترمذی ۱/۴۵۱ تحت حدیث ۲۵۸)

اسی طرح امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ، امام مالک رحمۃ اللہ علیہ، حنفی و مالکی حضرات، امام محمد بن حسن رحمۃ اللہ علیہ، امام ابی یوسف رحمۃ اللہ علیہ، حضرت عبد اللہ بن مسعود اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کے اصحاب امام وکیع رحمۃ اللہ علیہ، ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ، علقمہ رحمۃ اللہ علیہ، اسود رحمۃ اللہ علیہ، عبد الرحمٰن بن ابی لیلیٰ رحمۃ اللہ علیہ، تابعی کبیر امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ جنہوں نے پانچ سو صحابہ کرام کی زیارت کی حضرت خیثمہ رحمۃ اللہ علیہ، حضرت ابو اسحاق سبیعی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت بدر الدین عینی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ اور بہت سے محدثین ومفسرین وفقہاء کرام جنہوں نے اس حدیث پر عمل کر کے ثابت کیا کہ یہ صحیح ہے ملاحظہ فرمائیے درج ذیل کتب:۔

موطا امام محمد، جز رفع یدین للبخاری، مصنف ابن ابی شیبہ، مسند ابی حنیفہ بطریق حارثی، سنن ترمذی، کشف المحجوب، اشعۃ اللمعات، عمدۃ القاری شرح بخاری، مرقات وغیرہا

 

## قرون اولیٰ کے ثقہ فقہاء کا اختلافی رفع یدین کو ترک کرنا

امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''حدثنی ابن ابی داؤد قال ثنا احمد بن یونس قال ثنا ابوبکر بن عیاش قال مارأیت فقیہا قط یفعلہ یرفع یدیہ فی غیر التکبیرۃ الاولیٰ''

حضرت ابوبکر عیاش فرماتے ہیں میں نے کسی فقیہ کو کبھی بھی تکبیر اولیٰ کے علاوہ رفع یدین کرتے نہیں دیکھا

(شرح معانی الآثار مترجم ۱/۴۶۸،شرح معانی الآثار عربی ۱/۲۲۸ برقم ۱۳۶۴)

### سند کی تحقیق

۱) ابراہیم بن ابی داؤد:

امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

[امام الحافظ المتقن] (سیر اعلام النبلاء ۱۲/۶۱۲ رقم ۲۳۷)

۲) أحمد بن عبداللہ بن یونس

ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

[ثقۃ حافظ] (تقریب التہذیب ۱/۸۱ رقم ۶۳)

۳) ابوبکر بن عیاش

ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

[ثقۃ عابد] (تقریب التہذیب ۲/۶۲۴ رقم ۷۹۸۵)

اس تحقیق سے یہ معلوم ہوا کہ یہ بات سند صحیح سے ثابت ہے کہ اس دور میں فقہاء یہ اختلافی رفع یدین نہیں کرتے تھے

## حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی تائید میں

## حدیث جابر رضی اللہ عنہ اور (اختلافی) رفع یدین کا منسوخ ہونا

''حَدَّثَنَا اَبُوْ بَکْرِ بْنُ اِبْنِ اَبِی شَیْبَةَ وَاَبُوْ کُرَیْبٍ قَالَ نَااَبُوْمُعَاوِیَةَ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنِ الْمُسَیَّبِ بْنِ رَافِعٍ عَنْ تَمِیْمِ بْنِ طُرْفَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ خَرَجَ عَلَیْنَارَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَقَالَ مَالِیْ اَرَاکُمْ رَافِعِیْ اَیْدِکُمْ کَاَنَّهَا اَذْنَابُ خَیْلٍ شُمْسٍ اُسْکُنُوْا فِی الصَّلٰوةِ'' ترجمہ: حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ ﷺ ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا یہ کیا وجہ ہے کہ میں تم کو بدکے ہوئے گھوڑوں کی دُموں کی طرح نماز میں رفع یدین کرتے ہوئے دیکھتا ہوں: نماز سکون سے پڑھا کرو (صحیح مسلم عربی ۱/۱۸۱ طبع قدیمی کتب خانہ کراچی) یہ روایت تقریباً ۱۶ کتب میں ۳۲ اسناد کے ساتھ موجود ہے

اس حدیث کے تحت شروع دن سے محققین ومحدثین رحمۃ اللہ علیہم نے اختلافی رفع یدین کو منسوخ مانا ہے یہی وجہ ہے کہ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر شوافع وحنابلہ اور بعد میں آنے والے غیر مقلدین (اہلحدیث) جو کہ رفع یدین کے قائل ہیں نے اس حدیث کے کئی جواب دیے ہیں اور اس حدیث کو ناسخ ماننے سے انکار کیا ہے جو اس بات کا بین ثبوت ہے کہ شروع ہی سے اکابرین اسلام نے اس حدیث کے تحت نسخ رفع یدین کا استدلال کیا ہے جن محدثین نے اس حدیث سے رفع یدین کا منسوخ ہونا قبول کیا ہے درج ذیل ہیں:

### ۱) امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ:

امام اجل وکیل احناف محدث جلیل امام ابوجعفر احمد بن محمد الطحاوی الحنفی رحمۃ اللہ علیہ

نے اختلافی رفع یدین کے متعلق دعویٰ نسخ فرمایا پھر اس کی تکمیل کے بعد آخر میں لکھا:

''وهو قول ابی حنيفة وابی يوسف و محمد رحمهم اللّٰه تعالیٰ''

(شرح معانی الآثار ۱/ ۴۶۸ مترجم حامد اینڈ کمپنی لاہور)

امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے یہ امر صراحت کے ساتھ ثابت ہے کہ نماز میں اختلافی رفع یدین نہیں چنانچہ امام محمد رحمۃ اللہ علیہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے حوالے سے لکھتے ہیں (اللفظ الاول)

''لا يرفع يديه فی شیء من ذالك الا فی التكبيرة التی يفتح بها الصّلوٰة''

(کتاب الاصل ۱/۱۳، کتاب الحجۃ ۱/۹۴، موطا امام محمد صفحہ ۹۰)

ترجمہ: یعنی پوری نماز میں (سوائے مستحبات کے) نمازی کو تکبیر تحریمہ کے علاوہ کہیں بھی رفع یدین کی اجازت نہیں:

امام نووی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''وقال ابو حنيفة واصحابه و جماعة من اهل الكوفة لا يستحب فی غير تكبيرة الاحرام وهو اشهر الروايات عن مالك''

(شرح مسلم باب استحباب رفع الیدین حذو المنکبین مع تکبیرۃ الاحرام صفحہ ۱۶۸)

ترجمہ: اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور انکے اصحاب اور اہل کوفہ کی جماعت نے یہ فرمایا کہ تکبیر تحریمہ کے علاوہ کوئی بھی رفع یدین مستحب نہیں ہے اور یہ ہی مشہور روایت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے ہے:

امام محمد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''قال محمد السنة ان يكبر الرجل فی صلوٰته كلما خفض و كلما رفع واذا انحط للسجود كبر واذاالنحط للسجود الثانی كبر فاما رفع اليدين فی الصّلوٰة فانه يرفع اليدين حذوالاذنين فی ابتداء الصّلوٰة مرة

واحدة ثم لا یرفع فی شیء من الصّلوٰة بعد ذالك وھذا كله قول ابی حنیفة رحمه اللّٰه وفی ذالك آثار كثیرة'' (موطا امام محمد صفحہ ۹۰ مترجم)

ترجمہ: امام محمد رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا سنت یہ ہے کہ جب کوئی اپنی نماز میں جھکے اور جب بلند ہو تکبیر کہے اور جب سجدہ کے لیے جھکے تکبیر کہے لیکن رفع یدین نماز میں ایک بار ہے وہ یوں کے نماز شروع کرتے وقت اپنے دونوں ہاتھوں کو کانوں کے برابر اٹھائے یہی امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے اس (ایک مرتبہ رفع یدین کرنے کے) مسئلہ میں بہت سے آثار ہیں

اگر کوئی یہ کہے کہ امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور امام اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ کا مناظرہ اس معاملہ میں مشہور ہے اور وہاں وجہ ترجیح فقہ رواۃ کو بنانا مذکور ہے اور آپ (حنفی) اسکو منسوخ کہتے ہیں تو گذارش یہ ہے کہ مناظرہ میں ماحول کے مطابق گفتگو کی جاتی ہے ہوسکتا ہے اس وقت بحث اسی انداز میں ہورہی ہو اور اپنے مؤقف کو اسی طرح ثابت کرنا ٹھہرا ہو جبکہ یہ قطعاً ممکن نہیں کہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو احادیث رفع یدین کے وجود کا انکار ہو کیونکہ انکار حدیث تو کسی عام مسلمان سے متصور نہیں چہ جائیکہ اسے امام المسلمین سے منسوب کیا جائے لہذا یہ ماننا پڑے گا کہ مسئلہ ہذا کی احادیث ترک راجح اور احادیث فعل مرجوع ہیں جبکہ نسخ کے علاوہ کوئی وجہ نہیں اور وجہ ترجیح نسخ ہی قرار پایا:

امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا بنیادی سلسلہ تلمذ تین واسطوں سے حضرت سیدنا عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے آپ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے علوم و معارف کے وارث اور امین ہیں جب کہ غیر مقلدین کے نزدیک حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نسخ رفع یدین کے قائل تھے اور ان سے (اختلافی) رفع یدین نماز میں ثابت نہیں بلکہ ترک ثابت ہے غیر مقلدین (اہل حدیث) کے پیشوا شاہ اسماعیل دہلوی نے لکھا ہے:

''اما قول ابن مسعود و ترك فتركنا فلمستعار منه هو انّ النبیّ ﷺ ترك وفهمنا النسخ فالنسخ هو فهم ابن مسعود''

(تنویر العینین صفحہ ۲۸،۲۹)

ترجمہ: یعنی رہا حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا یہ قول کہ آپ ﷺ نے رفع یدین چھوڑ دی تو ہم نے بھی چھوڑ دی تو اس کا مطلب یہ ہے کہ نبی ﷺ نے رفع یدین چھوڑی جس سے ہم نے یہ سمجھا کہ وہ منسوخ ہوگئی پس اسے منسوخ سمجھنا حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی فہم کا نتیجہ ہے:

علامہ علی قاری رحمۃ اللہ علیہ مرقات شرح مشکوٰۃ میں فرماتے ہیں:

''ولیس فی غیر التحریمة رفع یدیه عند ابی حنیفة لخبر مسلم عن جابر بن سمرة. قال خرج علینا''

(حاشیہ مشکوٰۃ صفحہ ۷۵)

ترجمہ: یعنی امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک (اختلافی) رفع یدین کی جو کہ تکبیر تحریمہ کے علاوہ احادیث نہیں جسکی ایک دلیل حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث جو کہ صحیح مسلم میں ہے اسی طرح غیر مقلدین کے امام نواب صدیق حسن خان بھوپالی نے لکھا:

''ولا یبعد أن یکون ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنه ظن أن السنة المتقررة آخراً هو ترکه''

(الروضۃ الندیہ ا/۹۴ طبع کراچی)

ترجمہ: یعنی یہ بھی ممکن کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے یہ سمجھا ہو کہ یہ رفع یدین آخر میں متروک ہوگئی تھی

اور امام اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ مناظرہ کے حوالہ سے امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا یہ مؤقف لکھا:

''فکانه ظن انه تفطن ابن مسعود للنسخ''

گویا امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کو قائل نسخ گردانتے ہوئے فقہ رواۃ کی توجیہہ کو اپنایا تھا (ملاحظہ فرمائیے: الروضۃ الندیہ ۱/۹۵ طبع کراچی)

**۲) امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ:**

حدیث جابر سے استدلال کے بعد امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں!

''ولأن السنة رفع يديه عند الافتتاح''

(البنایہ ۳/۱۳۶ طبع بیروت)

**۳) امام اجل وکیل احناف محدث جلیل امام ابو جعفر احمد بن محمد الطحاوی رحمۃ اللہ علیہ:**

امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ نے دعویٰ نسخ فرمایا اور اس پر دلائل کے انبار لگا دیئے

دیکھیے: (شرح معانی الآثار للطحاوی مترجم ۱/۶۲۴ طبع لاہور)

**۴) امام سرخسی رحمۃ اللہ علیہ:**

امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ ''المبسوط'' میں فرماتے ہیں:

''وحين رأى بعض الصحابة رضوان الله عليهم يرفعون ايديهم فى بعض أحوال الصلوٰة كره ذالك فقال مالى أراكم رافعى أيديكم كأنها أذناب خيل شمس اسكتوا''

ترجمہ: یعنی رسول اللہ ﷺ نے بعض صحابہ کرام کو بعض احوال نماز میں رفع یدین کرتے دیکھا تو اس کے کرنے سے منع فرمایا اور فرمایا مالی اراکم رافعی ایدیکم...الخ

(المبسوط شمس الدین السرخسی ۱/۱۴ باب کیفیۃ الدخول فی الصلوٰۃ، طبع دار المعرفۃ بیروت)

**۵) فخر الدین عثمان بن علی الزیلعی رحمۃ اللہ علیہ:**

آپ فرماتے ہیں:

''وعن جابر بن سمرة قال خرج علينا رسول الله ﷺ فقال مالى اراكم

رافعی أیدیکم کأنها أذناب خیل شمس اسکنوا فی الصّلوٰة رواہ مسلم"

(تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق ج۱/۱۲۰)

۶) امام کمال الدین محمد بن الواحد المعروف بابن ہمام رحمۃ اللہ علیہ:

امام ابن ہمام رحمۃ اللہ علیہ شرح فتح القدیر میں ترک رفع یدین کے دلائل لکھ کر نسخ کا

دعویٰ فرماتے ہیں دیکھئے: (شرح فتح القدیر ۱/ ۳۱۹، ۳۲۰ طبع بیروت)

۷) شیخ الاسلام برہان الدین علی بن ابی بکر المرغینائی رحمۃ اللہ علیہ:

علامہ المرغینائی صاحب الھدایہ اولین صفحہ نمبر ۹۲، ۹۳ میں ترک رفع یدین کے

دلائل لکھ کر نسخ کا دعویٰ کرتے ہیں

۸) امام ابن نجیم المصری الحنفی رحمۃ اللہ علیہ:

امام ابن نجیم المصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

"فلا یرفع یدیہ عند الرکوع ولا عند الرفع منہ ولا تکبیرات

الجنائز بحدیث ابی داؤد عن البراء بن عازب (الی) و بحدیث جابر بن

سمرة قال خرج علینا ..الخ"

ترجمہ: یعنی رکوع میں اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت اور تکبیرات جنازہ میں رفع یدین نہیں

ہے ابوداؤد کی حدیث براء بن عازب اور حدیث جابر بن سمرہ کی وجہ سے

(البحر الرائق ج اول صفحہ ۳۲۲ طبع کوئٹہ)

۹) قاضی عیاض المالکی رحمۃ اللہ علیہ:

قاضی عیاض مالکی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں:

"وقد ذکر ابن القصار ھذا الحدیث حجة فی النھی عن رفع الا

یدی علی روایة المنع من ذالك جملة''

ترجمہ: اور بے شک ابن القصار المالکی نے اس حدیث کو نماز میں رفع یدین کے منع کرنے پر حجت کے طور پر پیش کیا ہے (الاکمال المعلم بفوائد مسلم ۲/۳۴۴)

۱۰) حضرت علامہ علی قاری الحنفی رحمۃ اللہ علیہ:

فرماتے ہیں:

''رواہ مسلم و یفید النسخ'' (شرح نقایہ ج۱ ص ۷۸)

ترجمہ: حدیث مسلم (رفع یدین) کے نسخ کا فائدہ دیتی ہے

اور اسی طرح ''مرقات شرح مشکٰوۃ'' ملا علی قاری میں ہے

۱۱) امام زیلعی الحنفی رحمۃ اللہ علیہ:

حافظ امام جمال الدین أبی محمد عبد اللہ بن یوسف الزیلعی الحنفی المتوفی ۷۶۲ھ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''احادیث أصحابنا: منها حدیث تمیم بن طرفة عن جابر بن سمرة قال خرج علینا رسول اللہ ﷺ فقال، مالی اراکم رافعی ایدیکم کأنها أذناب خیل شمس اسکنوا فی الصّلوٰة''

(نصب الرایة لأحادیث الهدایة ۱/۳۹۳)

۱۲) ملک العلماء علامہ کاسانی رحمۃ اللہ علیہ:

علامہ کاسانی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اس حدیث سے بطور نسخ استدلال فرمایا ہے

(دیکھئے: بدائع الصنائع ۱/۲۰۷)

۱۳) علامہ سید طحطاوی الحنفی رحمۃ اللہ علیہ:

"فلا یرفع یدیه عند الرکوع و عند الرفع منه لحدیث مسلم مالی اراکم رافعی ایدیکم ... الخ (دیکھئے: حاشیہ الطحطاوی علی مراقی الفلاح)

۱۴) امام حسن بن عمارہ الشرنبلالی رحمۃ اللہ علیہ:

"ویکرہ الرفع فی غیر ھذا المواطن فلا یرفع یدیه عند الرکوع ولا عند الرفع منه ولا فی تکبیرات الجنائز غیر الاولیٰ لحدیث مسلم مالی اراکم رافعی ایدیکم کانھا اذناب خیل شمس ۔۔۔الخ

(مراقی الفلاح صفحہ نمبر ۴۰ مطبوعہ کراچی)

۱۵) علامہ مولانا محمد ہاشم سندھی (المتوفی ۱۱۷۴ھ) رحمۃ اللہ علیہ:

رفع یدین کے منسوخ ہونے کے بارے میں صریح احادیث اور حضرت جابر بن سمرہ ،حضرت عبداللہ بن عباس رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کی احادیث درج فرمائی ہیں

(کشف الرین فی مسئلہ رفع الیدین مترجم صفحہ ۶۸ مع مقدمہ محمد عباس رضوی طبع گوجرانوالہ)

۱۶) فتاویٰ عالمگیری:

میں لکھا ہے: "و یکرہ ان یفترش ذراعیه وان یرفع یدیه عند الرکوع و عند رفع الراس من الرکوع"

(فتاوی عالمگیری ج ا ص ۱۰۵، ۱۰۶ میں "الفصل الثانی فی ما یکرہ فی الصلوۃ ومالا یکرہ)

۱۷) علامہ ابن عابدین شامی رحمۃ اللہ علیہ:

فرماتے ہیں:

"(تتمہ) بقی من المکروھات اشیاء اخر ذکرھا المنیه ونور الایضاح وغیرھما (الیٰ ان قال) و رفع یدیه عند الرکوع والرفع منه"

(فتاویٰ شامی ۱/۴۴۸ مطبوعہ مصر)

اس عبارت میں علامہ شامی رحمۃ اللہ علیہ نے رکوع اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت کے رفع یدین کو مکروہات میں شمار کیا ہے جو کہ ممانعت کی دلیل ہے اور ممانعت حدیث جابر میں ہے

## ۱۸) شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ:

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی حدیث جابر کے تحت رفع یدین منسوخ مانا ہے ملاحظہ فرمائیے:

(شرح سفر السعادت ص۷۲)

## ۱۹) علامہ بدرالدین العینی الحنفی رحمۃ اللہ علیہ:

علامہ بدرالدین العینی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

"واستدلال أصحابنا بحديث جابر بن سمرة قال خرج علينا رسول الله ﷺ فقال مالی أراكم رافعين أيديكم كانها أذناب خيل شمس اسكنوا فی الصلوٰة اخرجه مسلم"

(البناية فی شرح الهداية ۲/۲۹۴ طبع بيروت)

اسی طرح علامہ عینی نے "عمدۃ القاری شرح بخاری جلد ۵ صفحہ ۴۰۵" میں لکھا ہے

## ۲۰) مولانا الشاہ احمد رضا خان محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ:

امام اہل سنت مولانا شاہ احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ نے بھی حدیث جابر کے تحت اختلافی رفع یدین کو منسوخ مانا ہے

(فتاوی رضویہ ج۶/۱۵۵)

## ۲۱) محدث دکن علامہ ابوالحسنات سید عبداللہ شاہ رحمۃ اللہ علیہ:

محدث دکن رحمۃ اللہ علیہ نے "زجاجۃ المصابیح" میں حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث لکھی اور دیگر دلائل دیئے اور اختلافی رفع یدین کو منسوخ مانا

(زجاجۃ المصابیح مترجم ج۱ صفحہ ۵۷۳ تا ۵۷۶ طبع فرید بک سٹال لاہور)

۲۲) علامہ عبدالعزیز پرہاروی رحمۃ اللہ علیہ:

آپ نے بھی رفع یدین عندالرکوع اور رکوع سے سر اُٹھاتے وقت کو بھی منسوخ مانا ہے

(کوثر النبی ﷺ)

۲۳) امام ابی محمد علی بن زکریا المنبجی رحمۃ اللہ علیہ (م ۶۸۶):

آپ لکھتے ہیں ''لا ترفع الایدی عند الرکوع ولا بعد الرفع منہ مسلم عن جابر بن سمرۃ رضی اللہ عنہ قال خرج علینا رسول اللہ ﷺ فقال مالی اراکم رافعی أیدیکم کأنها أذناب خیل شمس اسکنوا فی الصّلاۃ،،

(اللباب فی الجمع بین السنة والکتاب : ۲۳۱/۱ مطبوعہ دمشق)

۲۴) ابوالفرج عبدالرحمٰن ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ:

حدیث جابر لکھ کر آپ اس کے بعد لکھتے ہیں

''وقد احتج بعض أصحاب أبی حنیفة بهذا الحدیث فی منعهم رفع الیدین فی الرکوع وعند الرفع منه،،

(کشف المشکل من حدیث الصحیحین : ۱ /۲۹۵ مطبوعہ الریاض)

۲۵) علامہ مغلطائی رحمۃ اللہ علیہ:

آپ لکھتے ہیں ''واما استدلال بعض الحنفیة بحدیث جابر بن سمرۃ من عند مسلم مالی اراکم .......الخ،،

(شرح ابن ماجہ للمغلطائی: ۱ /۱۴۷۴ مطبوعہ سعودی عرب)

۲۶) محمود بن احمد بن الصدر الشہید النجاری برہان الدین مازہ رحمۃ اللہ علیہ:

آپ لکھتے ہیں ''ویکرہ أن یرفع یدیه عندالرکوع، وعند رفع الرأس

